## ر

راتک کا گا دِنک بسیار
کی جھڑی بادر کی اپتار

کوا رات کو اور گیدڑ دن کو بولے تو پانی کی جھڑی لگے گی یا سیلاب[1] آئے گا۔

رات بندر (یا راتک چلمک) دن کے چھایا
گیس گھاگھ بجے برکھا گایا۔

رات بے بادل کی ہو اور دن کو ابر چھایا ہو تو گھاگھ کہتا ہے کہ بارش نہ ہوگی۔

راجا کے ایک گاؤں پرجا کے سو گاؤں

راجا یا زمیندار کا راج یا زمینداری ختم ہونے کے بعد وہ کہیں کا نہیں رہتا۔ مگر رعایا نئے حاکم یا دوسرے جگہ کے حاکم کی رعایا کی حیثیت سے رہ سکتی ہے۔

رانچی گلے کی پھانسی

جو رانچی میں عارضی سکونت اختیار کرتے ہیں وہ عام طور پر وہاں بس جاتے ہیں۔ (رانچی)

رہڑی کے دال گلوے
پڑوسیا کے ہلوے

ارہر کی دال کو گلانا چاہئے اسی طرح پڑوسی کو اپنے بس میں مجبور کرکے رکھنا چاہئے۔ (ترہت)

## س

ساٹھی پا کے ساٹھ دن
برکھا ہووے رات دن

رات دن بارش ہو تو ساٹھی دھان ساٹھ دن میں پک جاتا ہے۔

سارا کا کو جل گیا بی بی کمال سوئیں

اُس وقت بولتے ہیں جب انہماک میں بڑے بڑے واقعات کی خبر نہ ہو۔ حضرت بی بی کمال رحمۃ اللہ علیہا حضرت قطب الاقطاب سید شہاب الدین پیر جگجوت رحمۃ اللہ علیہ کی صاحبزادی تھیں بہت بڑی ولیہ تھیں شب و روز عبادت و ریاضت میں رہتیں۔ آپ کا مزار کو میں ہے۔

ساری ککڑی کھا کے پینڈی تیتی

اُس موقع پر بولتے ہیں جب کوئی کسی کام کو شروع سے بخوبی ادا کرتا ہے اور آخر میں بگاڑ دیتا ہے (پٹنہ)

---

[1] سیلاب

ساون پچھوا، بھادوں پُروا آسن بہے اِیسان[۱]
کاتک کنتا سِکیو نہ ڈولے، کاٹے کے رکھوا دھان

ساون میں پچھوا، بھادوں میں پُروا، آسن میں اُترا پروا چلے اور کاتک میں ہوا اتنی کم چلے کہ سرکی کا پتا[۲] بھی نہ ہلے۔ تو دھان وافر پیدا ہوگا۔

ساون پچھیا ہی بھرے
بھادوں پُروا پتھل سڑے

ساون میں پچھیا چلے تو سیلاب آجائے اور بھادوں میں پروا چلے تو اتنی بارش ہو کہ پتھر بھی پگھل جائے۔

ساونک پچھوا دن دوئی چاری
چولہک پاچھا اُپجے ساری

ساون میں پچھوا ہوا دو تین دن بھی چلے تو دھان چولہے کے پیچھے بھی (کثرت سے) پیدا ہو

ساون کے پروا بھادوں پچھا چور
پروا پیا چلو دیس کا اور

ساون میں پُروا اور بھادوں میں پچھم کی ہوا چلے تو کسی اور ملک کو چلو یعنی بارش نہ ہوگی دوسرا پیشہ اختیار کرو۔

ساون شُکلا سپتمی اُگ کے لہا ہیں سور
ہانک پیا ہر برد بر کھا گیل بڑی دور

ساون کی روشن پکھ کی ساتویں صبح کو سورج نکل کے بادل میں چھپ جائے تو ہل بیل الگ کرو۔ بارش نہ ہوگی (شاہ آباد)

ساون شُکلا سپتمی اُودے جوں دیکھے بھان
تم جاؤ پیا مالوہ ہم جیبو مُلتان

ساون کے روشن پکھ کی ساتویں صبح کو بادل نہ گھرا ہو تو بارش نہ ہوگی۔ دوسرا پیشہ کرنا ہوگا۔ (شاہ آباد)

ساون شُکلا سپتمی جوں گرجے آدھی رات
تم جاؤ پیا مالوہ، ہم جیبو گجرات

ساون کی روشن پکھ کے ساتویں دن بادل آدھی رات کو گرجے تو بارش نہ ہو دوسرا پیشہ کرنا ہوگا (شاہ آباد)

ساون سکلا سپتمی چھپی کے آگا ہیں بھان
توں لاگی میگھا برسے جُوں لاگی دیب اُٹھان

ساون کے روشن پکھ کی ساتویں صبح کو سورج بادل میں چھپا ہوا نکلے تو کاتی پوجا تک بارش ہوتی رہے گی۔ (شاہ آباد)

ساون سکلا سپتمی رینی ہونہی سیار
کہہ بھڈرا و بھگلاری پربت اپجے سار

ساون کے روشن پکھ کے ساتویں دن رات اندھیری ہو تو پہاڑ پر بھی اچھی فصل ہوگی۔ (شاہ آباد)

---

۱ اتر پروا ۲ سرکی کا پتا ۳ کیا

ساون ماس بہے پُر بیّا
بیچو بَرد اکینو گیّا

ساون میں پروا ہوا چلے تو بارش نہ ہوگی کاشتکا[ری]
چھوڑ کر دوسرا پیشہ اختیار کرو۔

سب تالوں میں بھوپال تال
اور سب تلیّا
سب گڑھوں میں رہتاس گڑھ
اور سب گڑھیا

دیکھئے تال تو بھوپال تال .....

سرکی اک کُلانی تاہیں،
تاہیں بیر میں آئل پانی
سرکی اٹھائل رہل نہ بیرا
آگے ناتھ نہ پاچھو پگھا

سرکی تان کر دالان بنایا اس میں پانی آگیا جھونپڑا اٹھا[نے]
کا وقت نہ ملا اور رہنے والا گدھے کی مثل ہو گیا۔
ناگہانی مصیبت کے بارے میں بولتے ہیں۔
(ترہت)

سرگ پتالی، بھونن ٹیر
اپن کھائے پڑوسیا ہیر

جس بیل کے سینگ اوپر نیچے یا جس کی بھنویں
ٹیڑھی ہوں وہ اپنے مالک کے لئے منحوس ہوتا
ہے اور پڑوسی کو زخمی کرتا ہے۔

سڑ گل جائے گوتیا نہ کھائے
گوتیا کا کھایا اکارت جائے

اس موقع پر بولا جاتا ہے جب کسی کو رشتہ دار
سے بے حد نفرت ہوتی ہے۔ (عو۔ پٹنہ)

مٹی ماں والدہ

اس موقع پر بولتے ہیں جب نااہل کی قدر و
منزلت کی جاتی ہے۔

سُسرال میں بَسنا
تین کل نَسنا

سسرال میں بسنا خودداری کے خلاف ہے
اس سے دادھیال، نانہال اور سسرال
تینوں خاندان کی ذلت ہوتی ہے۔ (عو۔ پٹنہ)

سکھ کرے بدری، سنیچر رہے چھائے
ایسا بولے بھڈّاری بن برسے نہیں جائے

جمعہ کو بادل آئے اور سنیچر کو چھائے تو بارش
ضرور ہوگی (شاہ آباد)

سو پر کیبول ہزار پر کانا، سوا لاکھ پر اینچا تانا
اینچا تانا کہے پکار، کچھ گردن سے رہو ہوشیار

آنکھ میں پھولی والا بہت خطرناک ہوتا ہے اس سے زیادہ
کانا اس سے بڑھ کر اینچا تانا اور اس سے کہیں زیادہ
پست گردن والا ہوتا ہے۔ (عو۔ پٹنہ)

**سوتن کا ٹونا سوتن کے نیہر**
سوتن سے نفرت ہونا، پھر اس سے لگاؤ بھی رکھنا (عورتیں پٹنہ)

**سیاں کا ارجن بھیا کا نام**
**جوڑا پہن کر ساسُر جام**
سیاں کے برتے بھیا کا ناؤں
پہن اوڑھ کر ساسُر جاؤں
تمام خرچ شوہر کا اور نام بھائی کا ہو (عورتیں پٹنہ)

**سیڑھا ساٹھی ساٹھ دن**
**جینو دیب برسے رات دن**
سیلہا اور ساٹھی ساٹھ دنوں میں تیار ہوتا ہے اگر بارش رات دن ہو۔
(جنوب مغرب شاہ آباد)

**سید کی مرغی ٹکے ٹکے**
اونچے گھرانے والے عموماً تجارت سے نابلد ہوتے ہیں اس لئے نفع نہیں ہوتا۔

**سیدھا سندیہہ گبھ گبھ کرکھی**
جو کھانا پانے کا مستحق نہیں وہ شوخی سے دودھ مانگے۔ خواہ مخواہ حق جتانے والے کے لئے بولتے ہیں۔ (ترہت)

## ش

**شورا شور کرے گندھک زور کرے**
**کوئلا لے اڑے**
شُرّا (ایک آتشبازی) میں شورا، گندھک اور کوئلا دے کر بناتے ہیں۔ تینوں کی یہ تین خاصیتیں ہیں۔ اس موقع پر بولتے ہیں جب کئی آدمی مل کر فساد کی تدبیر کرتے ہیں۔

## ص

**صبح کو ہیرا، دوپہر کو کھیرا، شام کو بیرا**
کھیرا کھانا صبح کو بہت مفید ہے دوپہر کو کسی قدر فائدہ مند اور شام کو نقصان دہ ہوتا ہے۔

## ط

**طعام آمد و مکھیا برخاست**
مگدھ والے شرمیلے اور غیرت مند ہوتے ہیں اگر کسی کے یہاں اتفاقاً کھانے کے وقت پہنچ بھی جاتے ہیں تو کھانا آتے ہی اٹھ جاتے ہیں

# ک

کاسی کوسی چوتھ کے چان
اب کا، روپبا دھان کسان

گھاس اور کوسی (گھاس کا پھول) بھادوں کے روشن پکھ کی چوتھی تاریخ کو پھولے تو دھان روپنا بے کار ہے۔ (شاہ آباد)

کام نہ دھندھا اڑھائی روٹی بندھا

کام کچھ نہیں کرتا مگر پوری مزدوری لیتا ہے (دربھنگہ)

کاہو[1] کے بھنٹا[2] بیری، کاہو کے بھنٹا پتھ[3]
کبھی کدو پر چھری، کبھی چھری پر کدو
کبھی ناؤ پر ہاتھی، کبھی ہاتھی پر ناؤ
کپڑے کی ہوئی تنگچی[4] تو نام رکھا مرزئی[5]

ایک ہی چیز کسی کو نقصان دہ کسی کو مفید ہوتی ہے۔
کسی کی سرشت نہیں بدلتی
ایک ہی شخص کبھی غالب ہوتا ہے کبھی مغلوب
اُس وقت بولتے ہیں جب کوئی کفایت شعاری سے عزت قائم رکھتا ہے۔

کدو پر ہنسوا چوکھا

اس موقع پر بولتے ہیں جب بہت زیادہ طاقتور کمزور پر ظلم کرتا ہے۔

کرتکا چوئے چھ بے موئے
جوں روہنی ناہیں کا دو کرے

کرتک میں برسے تو چھ پچھتر دن تک بارش نہ ہوگی۔ اگر روہنی میں کیچڑ نہ ہو۔

کرسی اماوس چوتھی چان
اب کا روپبا دھان کسان

کرسی۔ اماوس اور چک چندے کے بعد کسان کو دھان روپنا بے کار ہے۔ (شاہ آباد)

کرکٹے[6] بھنجائے[7] کنکری، سنگھ[8] گرجے جائے
کہ بھڈر سنو بھنڈاری کتا بھات نہ کھائے

برج سرطان میں کنکری بھیگے اور برج اسد میں گرج کر چلا جائے تو اتنا بھات ہو کہ کتا بھی نہ پوچھے (شاہ آباد)

کلکتے کی کمائی دنوا بھلوا میں گنوائی

دنوا اور بھلوا شیرشاہی سڑک کے کنارے ہزاری باغ ضلع کے دو بڑے جنگل ہیں۔ پہلے زمانے میں کلکتہ میں ملازمت کرنے

---

[1] کسی کو [2] بیگن [3] بیماری سے اچھے ہونے کے بعد پہلی غذا [4] تنگی [5] مشہور لباس
[6] برج سرطان [7] بھیگے [8] برج اسد

والے جب اس راستہ سے گزرتے تو دلوا بھلوا میں لُٹ جاتے تھے

**کوڑھیا بیل کا پھوپھکار بڑ بھار**
کاہل بیل بہت ہانپتا ہے۔ کاہل آدمی ہلکے سے کام سے تھک جاتا ہے۔

**کوڑی بردکے پھنپھاری[1] بہت**
**کوڑھی ہنکار کے مُو گرسا آنٹی**
کاہل کسان لاٹھی سی پتلی آنٹی بناتا ہے یعنی کاہل آدمی ہلکا کام بھی نہیں کرسکتا۔

**کوڑھیا ڈرادے تھوک سے**
اس موقع پر بولتے ہیں جب کوئی کسی کو مجبوری سے ناجائز فائدہ اٹھاتا ہے۔ (عو)

**کون پڑو کھ بھیلا ہوں گائے**
**چلنی لائے دوہا دے جائے**
کسی آدمی کی گائے میں ہوں کہ مجھے دوہنے کے لئے چلنی لایا ہے۔ اُس وقت بولتے ہیں جب کوئی شخص مال کو بے فائدہ برباد کرتا ہے۔
(جنوب مشرقی ترہت)

**کہادے لا سید چرادے لا جُھچھی[2]**
سید کھلاتا ہے اور چھوچھی چراتا ہے۔ اس وقت بولتے ہیں جب کوئی شریف زادہ ذلیل کام کرتا ہے۔ (ترہت وجنوب مغربی سارن)

## کھ

**کھاتے ہیں اڑاتے ہیں**
بے کار آرام طلبی کی زندگی گزارتے ہیں (عو)

**کھانے سے بھونسی اور ہگنے سے خودی!**
غریب آدمی اور خوب غرور کرے! (رانچی)

**کھائی کہ بجی کہ مائی؟**
**کھائے کو جُڑے نہیں نہادے کو تڑکے**
جو کھلاتا ہے اس سے محبت زیادہ ہوتی ہے بہ نسبت ماں کے اس وقت بولتے ہیں جب مفلس شان وشوکت کی نمائش کرتا ہے۔ (مشرقی پٹنہ)

**کھٹ مرے مُرغی بلائی کھائے انڈا**
محنت کوئی کرے اور فائدہ کوئی اٹھائے۔ (دربھنگہ)

**کھیت بجھے[3] آری کوڑے**
کھیت پانی سے بھر جاتا ہے تو پانی کے زور سے

---

[1] ہانپنا [2] چوچھی [3] پانی سے بھرے

آل ٹوٹ جاتی ہے۔ یعنی خواہش نفسانی پوری ہو کے رہتی ہے۔

کھیت مہیشی چرا، پڑرو ہیں مار
لڑائی میں چھوٹے پکڑے جاتے ہیں۔ اصل مجرم بچ جاتے ہیں۔

کھینی کھائے نہ تما کو پئے
سے نر بتاؤ کیسے جئے
بغیر کھینی کھائے اور حقہ پئے کوئی زندہ نہیں رہ سکتا۔ (ترہت)

## گ

گائے گوار یں ملاپ :: ٹھونا پانی دودھاب
گائے اور گوالے میں ملاپ ہے۔ گھٹنوں پانی میں بھی دودھ دیگی یا گھٹنوں کے پاس سے گھڑا ہٹلئے بغیر پانی ملانے دیگی۔

گردا گاڑی لنگور، ان تینوں سے بھاگلپور
بھاگلپور گرد، گھوڑا گاڑی اور لنگور کے لئے مشہور ہے۔

گدھا کے نہ دوسر گسیاں
دھوبیا کے نہ دوسر پروھن
دھوبی اور گدھا دونوں ایک دوسرے سے جدا نہیں ہو سکتے۔ (ترہت)

گدھا گیلا سرگ۔ چھان نکلے گیلہن
گدھا جنت کو گیا اور چھان ساتھ گیا یعنی برائیاں انسان کے ساتھ ہمیشہ رہتی ہیں (ترہت)

گگری بھرا اناج پر راج!
تھوڑی پونجی پر غرور کرنے والے کے لئے بولتے ہیں۔

گوارک گونر ڈوہوڈس چکن
گوالے کا اوپلا دونوں طرف چکنا ہوتا ہے یعنی گوالا بہت محنتی ہوتا ہے۔ (مشرقی ترہت)

گوشت بھات مٹھا، کوئی نہ کرے ٹھٹھا
غربا شادی میں گوشت بھات مٹھا کھلاتے ہیں۔ یعنی جو اپنی حیثیت کے موافق خرچ کرتا ہے اور فضول خرچی میں مقروض نہیں ہوتا۔ وہ نہ مفلس ہوتا نہ کوئی اس کا مذاق اڑاتا

گئے بھاگ بھیچا — وقت گزرنے کے بعد کام کرنا بے فائدہ ہے

---

۱ مویشی ۲ مالک ۳ غلام ۴ ہولی ۵ ایک قسم کی کھچڑی

## گھ

گھر جرِ یہیں، گھر بتادُ[1]

گھر جلتاہے اور گھر بتاتا ہے۔ اشرفی نٹی بائے کوئیلوں پر مہر (شمالی مشرقی ترہت)

گھر دہی، باہر دہی

جس کو گھر پر دہی ملتاہے اسے باہر بھی دہی ملتا ہے۔ شکرخورے کو شکر۔

گھر گھرا سوجھے ہے، پھندا نہیں سوجھے

پرندوں کو پھنسانے کے لئے گھر گھرا پھندے میں باندھتے ہیں۔ اس کے کھانے کی لالچ میں پرندے پھنس جاتے ہیں۔ اس وقت بولتے ہیں جب کوئی لالچ میں آکر اپنے نقصان سے بے خبر ہوتا ہے۔ (پٹنہ۔ دیہات)

گھی پچے نہیں پوری لا مرے

جو کام طاقت سے باہر ہو اُس کی ہوس نہیں کرنی چاہئے۔

## ل

لاٹھی ایسی چیز ہے، سدا رکھے سنگ
ندی نالا اگاہ، جہاں تہاں بچاؤ انگ

لاٹھی ایسی چیز ہے جس کو ہمیشہ ساتھ رکھئے ندی، نالا، بے تھاہ پانی ہر جگہ بدن کو بچاتی ہے۔ (شاہ آباد)

لاد دو لدا دو، لادنے والا ساتھ دو
بہار کا راستہ بتا دو۔

اس وقت بولتے ہیں جب کوئی یہ چاہتا ہے کہ اُس کا ہر کام دوسرا کرے۔

لبنا بھر دھان پر شہر اُبلاے

تھوڑے مال پر غرور کرنے والے کے لئے بولتے ہیں۔

لیٹن بدیا گھوستن زور کچھ نہیں
تو تھوڑیک تھوڑ

کوشش سے ہر مشکل آسان ہوتی ہے۔

لڑ پر وسن دیدہ رکھ

ایسی لڑائی نہیں لڑنی چاہئے جس سے میل ہونے پر شرمندہ ہونا پڑے (ع۔ پٹنہ)

---

[1] وہ گڈھا جس میں پیال وغیرہ جلا کر رات کو تاپتے ہیں۔

لکھے گوڑہا[1] پکھے[2] تیر

غلیل کی مہارت لاکھ گولیوں اور تیر اندازی کی پانچ سو تیر چلانے سے ہوتی ہے۔ (پٹنہ)

لنگ لنگوٹی فتے خاؤں
من کرے کلکتے جاؤں

خالی ہاتھ ہونا اور ارادے بلند رکھنا (رانچی)

لوٹ لایا کوٹ کھایا

مال مفت دل بے رحم (پٹنہ)

لوٹو گیل تھیلو (تھالی) یا جتوو (ذات) گیل

اُس وقت بولتے ہیں جب کوئی ہر صورت سے خسارے میں رہتا ہے (دیہات پٹنہ)

لے کے ٹھوں ہو گئے

دھوکا دے کر بھاگ گئے (بہار شریف)

## م

مار کے سسر کھا کے پسر

کسی کو مارنے کے بعد بھاگ جانا چاہئے اور کھانے کے بعد لیٹنا چاہئے۔

مارے چور اُپس لے پاہن
اب نہ جیبو لورسے آنگن
مارڈ نہ جڑسے تاڑی!

چور جہاں مار کھاتا ہے، اور مہمان جہاں بھوکا رہتا ہے وہاں پھر نہیں جاتا۔
اُس وقت بولتے ہیں جب مفلس فضول خرچی کرتا ہے۔

ماس کھائے سے ماس بڑھے دودھ کھائے
بل ہوئے۔ ساگ کھائے سے اُوجھ
بڑھے بوٹا کیسے ہوئے

طاقت دودھ کھانے سے ہوتی ہے ورنہ گوشت کھانے سے گوشت بڑھتا ہے اور ساگ کھانے سے آنت۔

مالا توڑے رے بھگتوا جعفر خاں کے باغ

باغ جعفر خاں پٹنہ کا ایک پرانا باغ ہے اب ویران ہے مگر پہلے رومانیت میں بدنام تھا وہاں پرہیزگار بھی توبہ شکنی کرتے تھے۔ اس موقع پر بولتے ہیں جب کہیں جاکر کوئی توبہ شکنی کر بیٹھتا ہے۔ یہ ستار کا پہلا بول ہے۔

---

[1] غلیل کی گولی [2] پانچ سو

مال والا ہارے، گال والا جیتے

منہ زور اپنی ناحق بات بھی منوا لیتا ہے۔
(عو۔ پٹنہ)

ماگھ کے گرمی جیٹھ کے جاڑ پہلا پانی بھر گیل تاڑ
گھاگھ کہیں ہم ہوبوں جوگی کنوئیں کا پانی
دھوئہیں دھوبی

ماگھ کی گرمی جیٹھ کا جاڑا اور پہلے پانی میں
تالاب کا بھرنا بارش نہ ہونے کی علامت ہے
کاشتکاری کے سوا دوسرا پیشہ کرنا ہوگا۔

مچھڑ، مختار، مالزادی
یہ تینوں گیا کی آبادی

گیا میں مچھڑ، مختار اور مالزادیوں کی کثرت
ہے۔

مرگسرا بنے، روہنی لبے، ادرا جائے
بدبدائے ۔۔ کہے ڈاک سنو بھلاری
کتا بھات نہ کھائے

مرگسر گرم ہو (اور نہ برسے) روہنی برسے اور
ادرا میں چند بوندیں پڑیں تو ڈاک کہتا ہے کہ
سنو بھلاری بھات اتنا وافر ہو کہ کتا بھی نہ سونگھے۔

مڑوا، مین، چپن سنگھ دہی
کوڈو کے بھات دودھ سنگ دہی

منڈو، مچھلی اور چینا، دہی کے اور کودوں کا
بھات دودھ کے ساتھ کھانا چاہیے۔ (شاہ آباد)

مکھ سدھی نہ پرکار
ٹینکا ارپانک بڑ چمتکار

جو اپنے مہمان کو ایک سپاری بھی نہیں کھلا سکتا
وہ گھر سے باہر اس کا بہت شاندار استقبال
کرتا ہے جب کوئی بخیل مہمان کی تواضع کرتا ہے
تو تعجب سے بولتے ہیں۔ (مشرقی ترہت)

مگھا لگاوے گھگھا سواتی سواس باٹی
تہاری ہاتھی رانی ہم ہوں آوت پائی

مگھا میں بارش کی زیادتی سواتی میں ختم، اور
ہتھیا کی گرج اس کے آنے کا پیام دیتی ہے۔
(شاہ آباد)

ملائی کی اگورا بلی!

دشمن سے فائدے کی امید نہ رکھو (عو۔ پٹنہ)

منہ میں کلیجہ، دھان ڈالو تو لادا

انتہائی پریشانی کی حالت (عو۔ پٹنہ)

موئل بردا چھکری

مرا ہوا بیل چھ دانتوں کی بچھیا کی طرح بے کار
ہوتا ہے۔

میاں برابر نماز!

خادم اور آقا کا مقابلہ کرے

میاں کو مونچھ نہیں نوکر کو پٹا

مالک سے زیادہ نوکر کی شان شوکت ہے۔ (عام محتج)

میرا بیٹا نیم بکائن
تیرا بیٹا آم املی

پر بولتے ہیں جب حفظ مراتب کا لحاظ نہیں کیا جاتا ہو۔ نیم اور بکائن کے پھل کڑوے ہوتے ہیں کوئی نہیں کھاتا۔ آم اور املی سبھی کھاتے ہیں۔ یہ بد دعا ہے یعنی میرا بیٹا جئے تیرا بیٹا مرے۔
(عو۔ سائیں و اطراف)

## ن

نا اِت بدلی، نا اِت دھوپ
نا اِت لُب لب، نا اِت چوپ

ہر چیز اندازے کے اندر اچھی ہوتی ہے۔ نہ زیادہ بادل کا گھرنا، نہ زیادہ دھوپ، نہ زیادہ بولنا نہ زیادہ چپ رہنا اچھا ہے۔ (دہات۔ پٹنہ)

بخنت سوئے کمہرا، مٹیا نہ لے جائے چور

کمہار آرام سے سوتا ہے کیونکہ چور مٹی نہیں لے جاتا ہے یعنی جس کے پاس کچھ نہیں اس کو چوری کا ڈر نہیں ہوتا۔

۱۔ ننگوڑیا گیلا ہاٹ لکڑوی دیکھ ہیّا پھاٹ
۲۔ ننگوڑیا گیا ہاٹ کھیرا دیکھ کے جیّا پھاٹ

چیزوں کا دیکھنا مفلس پر مصیبت کا آنا ہے۔
(۱، ۲) توہت (۲۔ پٹنہ)

ننگلے کی جورو سب کی بھوجائی
ننگلے میر شکار، گوریّا مارے مٹکی

غریب اور کمزور کو سبھی دباتے ہیں اور مذمت کرتے ہیں۔ کمزور آدمی معمولی سے دشمن کو بھی زیر نہیں کر سکتا
(مشرقی پٹنہ)

ننگا ناچے پگار پر!
نہ الٹا سلام، نہ سیدھا سلام

مفلس کو غرور اور نمائش زیبا نہیں
اس بارے میں بولتے ہیں جو کسی معقول دلیل سے قائل نہ ہوتا ہو۔ (عو۔ پٹنہ)

نہانے کو سب کوئی کہے
سر میں تیل کوئی نہ دے

کام کرنے کا مشورہ سب دیتے ہیں مگر کام میں ہاتھ بٹانے والے نہیں ملتے۔ (مشرقی پٹنہ)

نہ گڑ کھائے نہ کان چھدائے

بچیوں کے کان چھیدتے وقت انہیں گڑ کھلاتے ہیں۔ یعنی نہ لالچ کرے نہ نقصان اٹھائے۔
(رانچی)

۱؎ نئی دھوبنیا اپلی نگرٹے صابن کیلی
۲؎ نئی دھوبنیا گندھرٹے صابن

نئی دھوبن گودڑوں کو بھی صاف کرتی ہے
یعنی نیا نوکر خرگوش پکڑے
(۱؎ جنوبی مونگیر ۲؎ مشرقی پٹنہ)

**ہ**

ہاتھ ڈلاتے آئے ہیں
پاؤں ڈلاتے جائیں گے

اُس وقت بولتے ہیں جب کوئی شخص بے کار اور بے سروسامان کہیں جاتا ہے۔

۱؎ ہاتھ اٹھتے مونچھ ٹیڑھی
۲؎ ہاتھ کی آسکت سے مونچھ ٹیڑھی

اس موقع پر بولتے ہیں جب سامان رہتے ہوئے بھی کوئی اس سے کام نہیں لیتا۔ بہت کاہل آدمی کے لئے بولتے ہیں جو ضروری کام نہیں کرتا۔
(۱؎ پٹنہ۔ دیہات ۲؎ پٹنہ شہر)

ہارا شکاری فاختہ مارے

فاختے کا شکار معمولی شکار ہے۔ جب شکاری کو شکار نہیں ملتا تو فاختہ مارتا ہے۔ (پٹنہ)

ہتھیا برسے چترا منڈرائے۳؎
گھر بیٹھے دھنہار۔ ایر آئے یا اگرائے

اگر ہتھیا میں بادل برسے اور چترا میں منڈلائے تو دھان کا کاشتکار گھر بیٹھے خوش ہوگا یا ناز کرے گا۔

ہتھیا برسے تین ہوت ہا، سکر ساٹھی، ماس
ہتھیا برسے تین جات ہا تل، کودو، کپاس

ہتھیا کی بارش سے تین چیزیں ہوتی ہیں، شکر ساٹھی اور ماش اور تین چیزیں برباد ہوتی ہیں تل، کودوں اور کپاس (شاہ آباد)

ہڑبڑی کا بیاہ کنپٹی میں سیندور
ہم چراویں دلی، ہم کو چراوے گھر کی بلی

جلدی میں ہر کام خراب ہوتا ہے۔
اس موقع پر بولتے ہیں جب ناتجربہ کار کسی ہوشیار کو دھوکا دینا چاہتا ہے۔ (عو۔ پٹنہ)

ہنوز بوئے بلخ باقیست؟

یہ قول حضرت مخدوم شرف الدین بہاری قدس سرہٗ کی طرف منسوب ہے۔ جب ان کے خلیفہ حضرت

---

۱؎ گودڑ ۲؎ آسکت ۳؎ منڈلائے ۴؎ خوش ہو ۵؎ ناز کرے

مولانا مظفر بلخی علیہ الرحمۃ پر کیفیت جلال طاری ہوتی تو حضرت مخدوم یہی فرماتے۔ اس موقع پر بولتے ہیں جب کسی کی حیثیت ختم ہو جانے پر بھی فخر باقی رہتا ہے۔

ہوش میں گاندھی لگا۔

ہوش جاتا رہا (مشرقی پٹنہ)

## ی

یار کی یاری بھتار کی لالی

اس موقع پر بولتے ہیں جب کوئی عیار دو مخالف شخصوں سے سروکار رکھ کر دونوں کی بات رکھنے کی کوشش کرتا ہے۔ (عو۔ پٹنہ)

یکہ، وکیل، گدھا، پٹنہ میں صدہا

پٹنہ میں ایک زمانے میں یکہ، وکیلوں اور گدھوں کی کثرت تھی۔

یہ گھر جلے سلامت باد
وہ گھر جلے مبارکباد

دو شخصوں کے جھگڑے میں اپنی بے تعلقی کا اظہار کرنا۔ (مشرقی پٹنہ)

تمام شد

رضوان احمد خاں
شعبۂ اُردو، بریگیا کالج، مونگیر

# یلدرم کے مضمون کا ترجمہ

## آزادی سے قبل کی ہندی کا ایک اہم نمونہ

گزشتہ فروری کے اوائل میں ہمارے کالج کے بین مدتی امتحانات کا سلسلہ تھا۔ امتحان گاہ میں جب سوالات کے پرچے میرے ہاتھوں میں آتے ہیں تو خواہ وہ کسی بھی سبجکٹ سے متعلق ہوں، ان پر ایک نگاہ ڈالنے کو جی چاہتا ہے۔ ایک ایسا ہی موقع تھا کہ اس سوال پر نظر پڑی :

"مجھے میرے متروں سے بچاؤ" شیرشک نبندھ میں نہت ویَنگ کو اسپشٹ کیجیے۔"

ظاہر ہے کہ اس جملے کے ابتدائی الفاظ مجھے چونکانے کے لیے کافی تھے۔ یلدرم کا انشائیہ "مجھے میرے دوستوں سے بچاؤ" میری نگاہ سے گزر چکا تھا۔ میں نے سوچا کہ محض عنوان کی اتفاقی یکسانیت ہوگی۔ پھر خیال گزرا کہ یلدرم ہی کے انشائیہ کا ہندی ترجمہ بھی ہو سکتا ہے کیونکہ اس کے بعد والا سوال کچھ اس طرح تھا :

"شطرنج کے کھلاڑی شیرشک کہانی کا کتھا سار اپنے شبدوں میں لکھیں۔"

بہرحال ذہن میں یہ گرہ پیدا ہو چکی تھی کہ امر واقعہ کیا ہے؟ اتفاق سے آس پاس کوئی ہندی لکچرر نظر نہ آیا۔ امتحان گاہ سے فرصت ملنے پر ایک صاحب ملے۔ دریافت کرنے پر جواب دیا کہ "اس سمے مجھے لیکھک کا نام یاد نہیں، چلیے لائبریری میں دیکھ کر بتا دوں گا۔" میں ان کے پیچھے ہو لیا اور چند لمحوں بعد "انٹرمیڈیٹ بورڈ ایجوکیشن پٹنہ" کی شائع کردہ کتاب "راشٹر بھاشا گدیہ پدیہ سنگرہ" میرے ہاتھوں میں تھی جو "انٹرمیڈیٹ کے نوین پاٹھیہ کرما نوسار، ماتری بھاشا ہندی بھاشی ودیارتھیوں" کے لیے جولائی ۱۹۸۱ء سے شاملِ نصاب ہے۔ اس کتاب کے صفحہ ۹۷ پر مجھے مطلوبہ عنوان ملا، مگر لیکھک کا نام پدم سنگھ شرما درج تھا۔ اس طرح جب بظاہر دوسرے خیال کی تردید ہو گئی تو میں نے مضمون کا مطالعہ شروع کیا کہ اپنے پہلے خیال کی توثیق کر لوں۔ ابتدائی چند جملوں ہی نے یہ بتا دیا کہ مضمون وہی ہے جو اُردو میں میری نگاہ سے گزر چکا ہے۔ محض جا بجا ہندی مترادفات شامل کر دیے گئے ہیں اور بس! مزید توثیق کے لیے میں نے وہ کتاب لائبریری سے لے لی۔ میرے پاس یلدرم کے اس انشائیے کی نقل موجود تھی جسے ایک

ضرورت کے تحت ایک سال قبل "شمعِ اُردو" حصہ اوّل سے اُتار لیا گیا تھا۔ یہ کتاب ۱۹۵۲ء کے آس پاس آٹھویں جماعت کے اُردو طالب علموں کو پڑھائی جاتی تھی۔ اس کے مؤلف مولوی بشیر الدین صاحب فاضل ادب و دبیر کامل، ہیڈ مولوی تیلوتھو ودیالیہ ضلع شاہ آباد تھے اور طابع و ناشر وشو ودیالیہ پریس الہ آباد۔ اس میں شامل زیر بحث انشائیہ مکمل نہ تھا بلکہ اس کا نصف اوّل تھا۔ مگر جتنا تھا اس سے موازنہ کے بعد ہندی والا مضمون اس کا ہو بہو ترجمہ ثابت ہوا۔ بلکہ مکمل ترجمہ بھی نہیں۔ کیونکہ بیشتر اُردو، فارسی الفاظ و تراکیب جوں کی توں دیوناگری میں نقل کر دی گئی ہیں۔ اب حیرت لازمی تھی۔ حیرت اس بات پر نہیں کہ سید سجاد حیدر کو پدم سنگھ شرما بنا دیا گیا (کیونکہ علامہ محوی لکھنوی کی نظم "اسکول کی بھٹی" "ماہنامہ کھلونا (دہلی) میں "شیوریندر" کے نام سے اور منٹو کا افسانہ ہتک "چہار رنگ (دہلی) میں بہ تبدیلی عنوان رام لال کے نام دیکھ چکا تھا)۔ حیرت اس بات پر ہوئی کہ یہاں معاملہ کاروباری مدیروں اور ان کے قارئین کا نہیں، سند جاری کرنے والے تعلیمی ادارے اور اس کے طالب علموں کا تھا۔ پریم چند کے افسانوں اور غالب کی غزلوں کو اُردو طلبا بھی انہی ناموں سے جانتے ہیں اور ہندی طلبا بھی۔ لیکن "مجھے میرے دوستوں سے بچاؤ" اگر اُردو طلبا و اساتذہ کے نزدیک یلدرم کی تخلیق ہو اور ہندی طلبا و اساتذہ اسے پدم سنگھ شرما کے نام سے جانیں، تو اس بات پر کسی بھی اہلِ علم کو حیرت، حسرت، رنج و الم، ماتم و تاسف کیا کچھ نہیں ہو سکتا ہے؟ بالکل ہو سکتا ہے اور ہوا۔ بلکہ ان جذبات کے ساتھ ہی جستجو اور اُلجھن کا اضافہ بھی۔ جستجو، حقیقت تک پہنچنے کی اور اُلجھن: پیش آنے والی دشواریوں کے سبب۔ میں نے دوسرے ہی روز اس بات کا ذکر اپنے ہندی ساتھیوں سے کیا۔ ان کا جواب تھا کہ یہ لیکھ تو بہت دنوں سے کورس میں شامل رہتا آیا ہے۔

مذکورہ ہندی کتاب میں مضمون کے آغاز سے قبل ہی "لیکھک پریچے" کے تحت مجھ کو پدم سنگھ شرما سے متعلق بعض مفید مطلب اطلاعات ملیں۔ شری شرما کا تعلق ضلع بجنور سے تھا۔ مدتِ حیات ۱۸۷۶ء تا ۱۹۳۲ء رہی۔ اُردو، فارسی، سنسکرت اور مراٹھی کے بھی اچھے جان کار تھے۔ گروکل کانگڑی اور مہاودیالیہ جوالا پور میں "ادھیاپن کار کیا"۔ ان کی چار کتابوں کے نام ملے۔ ایک کتاب "سنجیون بھاشیہ" پر ہندی ساہتیہ سمیلن نے انھیں انعام سے بھی نوازا تھا۔

یلدرم کا یہ انشائیہ ۱۹۰۰ء میں شائع ہوا تھا۔ مندرجہ بالا اطلاعات سے یہ ثابت ہوا کہ پدم سنگھ شرما کا زمانہ بھی وہی تھا جو یلدرم کا تھا، بلکہ شری یلدرم سے عمر میں چار سال بڑے تھے۔ یلدرم کی پیدائش

۱۸۸۰ء میں ہوئی تھی۔ اب اُلجھن یہ ہوئی کہ کس نے کس کا ترجمہ کیا؟ یلدرم نے شرما، یا شرما نے یلدرم کا؟ تلاش و جستجو بیک وقت دونوں سمتوں میں شروع ہوئی۔ شرما جی کا کوئی مجموعہ مجھے نہیں ملا۔ خدا بخش لائبریری میں یلدرم کے افسانوی مجموعے "خیالستان" کا لاہور والا نسخہ ملا جو ۱۹۶۸ء میں شائع ہوا تھا۔ "مجھے میرے دوستوں سے بچاؤ" اس میں شامل ہے۔ اب قدیم ایڈیشن کی تلاش ہوئی۔ لائبریری میں پہلا ایڈیشن بھی مل گیا جو ۱۹۱۰ء میں شائع ہوا تھا۔ ایک میل نسخہ بھی خدا بخش لائبریری میں موجود ہے جسے ۱۹۳۲ء میں محمد مقتدی خاں شیروانی نے مطبع مسلم یونیورسٹی علیگڑھ سے شائع کرایا تھا اس کے سرورق کے نچلے حاشیہ پر "بار ہشتم" درج ہے جس سے معلوم ہوا کہ یہ خیالستان کا آٹھواں ایڈیشن ہے جو مصنف کی زندگی میں شائع ہوا (یلدرم کی وفات ۱۲ اپریل ۱۹۳۳ء کو ہوئی)۔ خیالستان میں شامل تخلیقات سے متعلق خود مصنف کا یہ "نوٹ" موجود ہے کہ "یہ فسانے کچھ طبع زاد ہیں، کچھ ترکی و انگریزی سے ملخص"۔ بعدہٗ اس اجمال کی تفصیل درج ہے جس میں "مجھے میرے دوستوں سے بچاؤ" کو انگریزی کے ایک مضمون کا چربہ بتایا گیا ہے۔ باوجودیکہ یہ بات یلدرم کو اس انشائیے کا مصنف مان لینے کے لئے بادی النظر میں کافی سمجھی جاسکتی تھی کہ جہاں ان کی راستبازی اور صاف گوئی انھیں یہ لکھنے پر مجبور کرتی ہے کہ کون سی تخلیق طبع زاد ہے اور کون دوسری زبانوں سے "ملخص"، وہیں اگر انھوں نے ہندی سے استفادہ کیا ہوتا، تو اس بات کا اظہار بھی ضرور ہی کر دیتے۔ نیز یہ کہ ترجمہ اور تلخیص میں واضح فرق ہوتا ہے۔ اور پیش نظر مسئلہ ترجمے کا ہے، تلخیص کا نہیں۔ تاہم خوش فہمیاں اور حسن ظن اپنی جگہ درست بلکہ کار ثواب، لیکن تحقیق کے تقاضے انھیں جائز نہیں قرار دے سکتے کہ ظن بہر حال ظن ہے جس کی بودی بنیاد پر حتمیت کی سخت دیوار کھڑی نہیں کی جاسکتی۔ چنانچہ اس انشائیے کی اوّلین اشاعت کی جستجو شروع ہوئی اور خدا بخش ہی میں معارف (علیگڑھ) اگست ۱۹۰۰ء میں "سجاد حیدر" کے نام سے تحریر مل گئی۔

پدم سنگھ شرما نے جیسا کہ سطور بالا میں ذکر ہوا، گرو کل میں بھی استاد کی حیثیت سے کام کیا تھا۔ میں نے ۸ ستمبر کو وائس چانسلر کے نام ایک مفصل خط لکھا۔ میں نہایت ممنون اور شکر گزار ہوں کہ انھوں نے فوراً اس جانب توجہ دی اور مجھے یکم اکتوبر ۱۹۸۳ء کو وہاں کے لائبریرین کا بھیجا ہوا تشفی بخش جواب مل گیا۔ وہ اپنے خط مورخہ ۲۱/۹/۸۳ء میں لکھتے ہیں کہ "یہاں کے ہندی وبھاگ سے پوچھ تاچھ کرنے پر آپ کے دوارا اٹھائے گئے پرشن کا اُتر دیا جا رہا ہے۔ سُوَیم آچاریہ پدم سنگھ شرما نے پدم پراگ میں اُسے انواد کر روپ میں پرستت کیا ہے۔ انھوں نے لکھا ہے کہ یہ لیکھ سید سجاد حیدر (نہٹوری ہونا چاہیے) کے لیکھ کا انواد کیا ہے۔ بنارسی داس چترویدی اور ڈاکٹر وشنو دت راکیش کے سمپادن میں پرکاشت ہونے والے آچاریہ پدم سنگھ شرما سمرتی گرنتھ میں بھی یہ نبندھ انواد کے روپ میں ہی چھپا ہے۔ تتھا اس پر مول لیکھک کے روپ میں سید سجاد حیدر کا ہی نام دیا ہوا ہے۔ اَتَہ یہ بات پرمان ہے کہ اُپریکت لیکھ کے مول لیکھک سید سجاد حیدر ہی ہیں۔ تتھا پدم سنگھ شرما نے اپنے کو انوادک ہی مانا ہے۔"

یہ انشائیہ ۱۹۸۱ء سے شامل نصاب ہے۔ صوبہ بہار کے تمام کالجوں میں انٹرمیڈیٹ کے ہندی اساتذہ و طلبا اسے لازمی طور پر پڑھتے پڑھاتے ہیں۔ گذشتہ اپریل میں اس نئے نصاب کا پہلا فائنل امتحان ہو چکا ہے۔ وزارت تعلیم اور انٹرمیڈیٹ کو بھی اس غلطی کی اصلاح کر لینا ضروری ہے۔

ذیل میں دونوں صورتیں پیش کی جاتی ہیں۔ اصل کا جو حصہ ترجمہ میں حذف ہو اسے نقطوں سے ظاہر کیا گیا ہے۔ اور جن الفاظ کا ترجمہ ہوا ہے، ان کے نیچے خط کھینچ دیا گیا ہے اصل کے مقابلے میں الفاظ زاید قوسین میں درج ہیں :۔

## مجھے میرے دوستوں سے بچاؤ

(ایک مضمون نگار کی شکایت احباب سے)

(از سجاد حیدر یلدرم)

اور کوئی طلب ابنائے زمانہ سے نہیں
مجھ پہ احسان جو نہ کرتے، تو یہ احسان ہوتا

ایک دن، میں دِلّی کے چاندنی چوک سے گزر رہا تھا، کہ میری نظر ایک فقیر پر پڑی، جو بڑے مؤثر طریقے سے اپنی حالتِ زار لوگوں سے بیان کرتا جا رہا تھا۔ دو تین منٹ کے وقفہ کے بعد یہ درد سے بھری ہوئی اسپیچ انھیں الفاظ اور اسی پیرایہ میں دُہرا دی جاتی تھی۔ یہ طرز کچھ مجھے ایسا خاص معلوم ہوا کہ میں اس شخص کو دیکھنے اور اس کے الفاظ سننے کے لئے ٹھہر گیا۔ اس فقیر کا لمبا قد، جسم خوب موٹا تازہ تھا؛ اور چہرہ ایک حد تک خوبصورت ہوتا، مگر بدمعاشی اور بےحیائی نے صورت مسخ کر دی تھی، یہ تو اس کی شکل تھی۔ رہی اس کی صدا، تو میں ایسا قسی القلب نہیں ہوں کہ صرف اس کا مختصر سا خلاصہ لکھ دوں۔ وہ اس قابل ہے کہ لفظ بلفظ لکھی جائے؛ چنانچہ وہ اسپیچ یا صدا جو کچھ کہیے یہ تھی :۔

"اے بھائی مسلمانو! خدا کے لئے مجھ بدنصیب کا حال سنو: میں آفت کا مارا، سات بچوں کا باپ ہوں۔ اب روٹیوں کا محتاج ہوں اور اپنی مصیبت ایک ایک سے کہتا ہوں، میں بھیک نہیں مانگتا، میں یہ چاہتا ہوں کہ اپنے وطن کو چلا جاؤں؛ مگر کوئی خدا کا پیارا مجھے گھر بھی نہیں پہنچاتا۔ بھائی مسلمانو! میں غریب الوطن ہوں، میرا کوئی دوست نہیں۔ ہائے، میرا کوئی دوست نہیں۔ اے خدا کے بندو میری سنو، میں غریب الوطن ہوں !!

فقیر تو یہ کہتا ہوا، اور جن پر اس کے قصے کا اثر ہوا، ان کی خیرات لیتا ہوا آگے بڑھ گیا۔ لیکن میرے دل میں چند خیالات پیدا ہوئے اور میں نے اپنی حالت کا مقابلہ

## مجھے میرے مِتروں سے بچاؤ

(..........................)

(از پدم سنگھ شرما)

..........................

..........................

ایک دن میں دِلّی کے چاندنی چوک میں جا رہا تھا کہ میری نظر ایک فقیر پر پڑی جو بڑے پربھاؤ و تپادک ڈھنگ سے اپنی دین دشا لوگوں سے کہتا جا رہا تھا۔ دو تین منٹ بعد یہ درد سے بھری اسپیچ انھیں شبدوں میں اور اسی ڈھنگ سے دہرا دی جاتی تھی۔ یہ طرز کچھ مجھے ایسا خاص معلوم ہوا کہ میں اس شخص کو دیکھنے اور اس کے شبد سننے کے لئے ٹھہر گیا۔ اس فقیر کا قد لمبا، شریر خوب موٹا تازہ تھا اور چہرہ ایک حد تک خوبصورت ہوتا پر بدمعاشی اور نرلجتا نے صورت بگاڑ دی تھی۔ یہ تو اس کی شکل تھی۔ رہی اس کی وانی سو میں ایسا شُشک ہردے نہیں ہوں کہ اس کا ...... ...... خلاصہ لکھ دوں۔ وہ اس یوگیہ ہے کہ ایک ایک شبد لکھا جائے، سنئے وہ اسپیچ ...... یہ تھی :

"اے بھائی (خدا ترس) مسلمانو! اور دھرماتما ہندوؤ! خدا کے لئے ...... میرا حال سنو، میں آفت کا مارا، سات بچوں کا باپ ہوں۔ اب روٹیوں کا محتاج ہوں اور اپنی بپت ایک ایک سے کہتا ہوں۔ میں بھیک نہیں مانگتا، میں یہ چاہتا ہوں کہ اپنے وطن کو چلا جاؤں۔ پر کوئی خدا کا پیارا مجھے گھر بھی نہیں پہنچاتا (ہائے! گھر بھی نہیں پہنچاتا) اے خدا کے بندو! میں پردیسی ہوں، میرا کوئی دوست نہیں، ہائے! میرا کوئی دوست نہیں۔ اے کوئی میری سنو، میں (غریب) پردیسی ہوں!

فقیر تو یہ کہتا ہوا اور جن پر اس کے قصے کا اثر ہوا ان کی خیرات لیتا ہوا آگے بڑھ گیا۔ پر میرے دل میں کئی وچن اُتپن ہوئے اور میں نے اپنی حالت کا مقابلہ اس سے۔

یلدرم

اس سے کیا اور مجھے خود تعجب ہوا کہ اکثر امور میں میں نے
اس کو اپنے سے اچھا پایا۔ یہ صحیح ہے کہ میں کام کرتا ہوں
اور وہ مفت خوری سے دن گزارتا ہے۔ نیز یہ کہ میں نے
تعلیم پائی ہے، وہ جاہل ہے۔ میں اچھے لباس میں رہتا ہوں
وہ پھٹے کپڑے پہنتا ہے؛ بس یہاں تک میں اس سے
بہتر ہوں۔ آگے بڑھ کر اس کی حالت مجھ سے بدرجہا اچھی ہے۔
اس کی صحت پر مجھے رشک کرنا چاہیے، میں رات دن
فکر میں گزارتا ہوں اور وہ ایسے اطمینان سے بسر کرتا ہے
کہ باوجود بسورنے اور رونے کی صورت بنانے کے اس
کے چہرے سے بشاشت نمایاں تھی۔ بڑی دیر تک میں
غور کرتا رہا کہ اس کی یہ قابل رشک حالت کس وجہ سے
ہے؟ اور آخرکار میں اس بظاہر عجیب نتیجہ پر پہنچا
کہ جسے وہ مصیبت خیال کرتا ہے، وہی اس کے حق
میں نعمت ہے۔ وہ حسرت سے کہتا ہے کہ "میرا کوئی
دوست نہیں" میں حسرت سے کہتا ہوں: "میرے اتنے
دوست ہیں" اس کا کوئی دوست نہیں؛ اگر یہ سچ ہو
تو اسے مبارکباد دینی چاہیے۔

میں اپنے دل میں یہ باتیں کرتا ہوا، مکان پر
آیا: "کیسا خوش قسمت آدمی ہے کہتا ہے 'میرا کوئی
دوست نہیں۔ اے خوش نصیب شخص! یہیں تو تو مجھ
سے بڑھ گیا، لیکن کیا اس کا یہ قول صحیح بھی ہے؟ یعنی
کیا اصل میں اس کا کوئی دوست نہیں؛ جو میرے دوستوں
کی طرح اسے دن بھر میں پانچ منٹ کی بھی فرصت نہ دے؟

شرما

کیا اور مجھے شُنیم آشچریہ ہوا کہ بہت سی باتوں میں،
میں نے اس کو اپنے سے اچھا پایا۔ یہ ٹھیک ہے کہ میں
کام کرتا ہوں اور وہ مفت خوری سے دن کاٹتا ہے،
...... میں نے شکھشا پائی ہے وہ نِرکھشر ہے۔ میں
اچھے لباس میں رہتا ہوں، وہ پھٹے کپڑے پہنتا ہے۔ بس
یہاں تک میں اس سے اچھا ہوں، آگے بڑھ کر اس کی
دَشا مجھ سے بہت اُتّم ہے۔ ........ میں رات
دن چِنتا میں کاٹتا ہوں اور وہ ایسی نشچنتتا سے (زندگی)
بسر کرتا ہے کہ رونے اور بسورنے کی صورت بنانے پر بھی
اس کے مُکھ پر پرسنتا جھلکتی تھی۔ (اس کے سواستھ پر
مجھے اِرشیا ہوتی تھی)۔ ........ اس کی یہ اسپرہنیہ
دَشا کس وجہ سے ہے؟ .... انت میں میں اس......
پرینام پر پہنچا کہ جسے وہ مصیبت خیال کرتا ہے، وہی
اس کے حق میں نعمت ہے۔ وہ کھید سے کہتا ہے کہ
'میرا کوئی دوست نہیں'، میں دُکھ سے کہتا ہوں کہ 'میرے
اتنے دوست ہیں'۔ اس کا کوئی دوست نہیں (ہے)، یدی
یہ سچ ہے تو اسے (دھنیہ کہنا چاہیے)، بدھائی دینی چاہیے۔
میں اپنے دل سے یہ باتیں کرتا ہوا مکان پر آیا،
کیسا خوش قسمت آدمی ہے! کہتا ہے 'میرا کوئی دوست
نہیں۔ اے خوش نصیب آدمی! یہیں تو...... مجھ سے
بڑھ گیا پر کیا .... .... .... .... .... ....
.... .... .... .... اس کا کوئی دوست نہیں۔
جو میرے دوستوں کی طرح اسے دن بھر... پانچ منٹ کی

بلدرام

میں اپنے مکان پر ایک مضمون لکھنے جا رہا ہوں، مگر
خبر نہیں کہ مجھے ذرا سا بھی وقت ایسا ملے گا کہ میں تخلیہ
میں اپنے خیالات جمع کر سکوں اور انھیں اطمینان
سے قلمبند کر سکوں؟ یا جو اسپیچ مجھے کل دینی ہے اُسے
سوچ سکوں۔ کیا یہ فقیر دن دہاڑے اپنا روپیہ لے
جا سکتا ہے اور اس کا کوئی دوست راستے میں نہ
ملیگا اور یہ نہ کہیگا "بھائی جان! دیکھو پرانی دوستی
کا واسطہ دیتا ہوں، مجھے اس وقت ضرورت ہے،
تھوڑا سا روپیہ قرض دو" کیا اس کے احباب وقت
بے وقت اسے دعوتوں اور جلسوں میں کھینچ کر نہیں لیجاتے۔
کیا کبھی ایسا نہیں ہوتا کہ اسے نیند کے جھونکے آ رہے ہوں
مگر یار دوستوں کا مجمع ہے، جو قصہ پر قصہ اور لطیفہ پر
لطیفہ کہہ رہے ہیں مگر اُٹھنے کا نام نہیں لیتے؟ کیا اسے
دوستوں کے خطوں کا جواب نہیں دینا پڑتا؟ کیا
اس کے پیارے دوست کی تصنیف کی ہوئی کوئی
کتاب نہیں ہوتی جو اسے خواہ مخواہ پڑھنی پڑے اور ریویو
لکھنا پڑے؟ کیا اسے احباب کی وجہ سے شور مچانا
اور موج کرنا نہیں پڑتا؟ کیا دوستوں کے ہاں ملاقات
کو اسے جانا نہیں پڑتا اور اگر نہ جائے تو کوئی شکایت
نہیں کرتا؟ اگر ان سب باتوں سے وہ آزاد ہے تو
کوئی تعجب نہیں کہ وہ ہنسا کرتا ہے اور میں نحیف و نزار
ہوں۔ یا اللہ! کیا اس پر بھی شکر ادا نہیں کرتا؟
خدا جانے وہ اور کونسی نعمت چاہتا ہے؟" لوگ

شرما

.... فرصت نہ دے۔ میں اپنے مکان پر ایک لیکھ
لکھنے جا رہا ہوں، پر خبر نہیں کہ مجھے ذرا سا بھی وقت
ایسا ملیگا کہ میں ایکانت میں اپنے وچاروں کو اکٹھا کر سکوں
اور شانتی سے انھیں لکھ سکوں؟ یا جو بیاکھیان مجھے
کل دینا ہے۔ اسے سوچ سکوں۔ کیا یہ فقیر دن دہاڑے
اپنا روپیہ لے جا سکتا ہے اور اس کو کوئی دوست راستہ
میں نہ ملے گا اور نہ یہ کہیگا (کہ) بھائی جان! دیکھو،
پرانی دوستی کا واسطہ دیتا ہوں، مجھے اس وقت ضرورت
ہے، تھوڑا سا روپیہ قرض دو! کیا اس کے ملنے والے
وقت بے وقت اسے دعوتوں ...... کھینچ کر نہیں لے
جاتے، کیا کبھی ایسا نہیں ہوتا کہ اسے نیند کے جھونکے
آ رہے ہوں؟ پر یار دوستوں کی گوشٹھی جمی ہے قصے پر
قصہ اور لطیفے پر لطیفہ کہہ رہے ہیں اور اٹھنے کا نام
نہیں لیتے؟ کیا اسے متروں کے پتروں کا اُتر نہیں دینا
پڑتا؟ کیا اس کے پریہ متر کی لکھی کوئی پستک نہیں
جو اسے خواہ مخواہ پڑھنی پڑے اور آلوچنا
لکھنی پڑے؟ کیا اسے متر منڈلی کے ہو ہلڑ میں شریک
ہونا نہیں پڑتا؟ کیا متروں کے یہاں ملنے لے جانا نہیں
پڑتا، اگر یدی نہ جائے تو کوئی شکایت نہیں کرتا؟
یدی ان سب آفتوں سے وہ بچا ہوا ہے تو کوئی آشچریہ
نہیں جو وہ (ایسا) ہنسا کرتا ہے، اور میں دُربل اور
کرش ہوں۔ پر اتنے پر بھی ایشور کو دھنیہ واد نہیں
دیتا! ایشور جانے وہ اور .... کیا چاہتا ہے!

یلدرم

کہیں گے کہ اس شخص کے کیسے بیہودہ خیالات ہیں!
بغیر دوستوں کے زندگی دوبھر ہوتی ہے اور یہ اُن سے
بھاگتا ہے۔ مگر میں دوستوں کو بُرا نہیں کہتا۔ میں جانتا
ہوں کہ وہ مجھے خوش کرنے کے لئے میرے پاس آتے
ہیں اور میرے خیر طلب ہیں، مگر عملی نتیجہ یہ ہے کہ
احباب کا ارادہ ہوتا ہے مجھے فائدہ پہنچانے کا اور
ہو جاتا ہے مجھے نقصان۔ چاہے مجھ پر نفریں کی جائے
مگر میں یہ کہے بغیر نہیں رہ سکتا کہ آج تک میرے سامنے
کوئی یہ ثابت نہ کر سکا کہ احباب کا ایک جمِ غفیر رکھنے
اور شناسائی کے دائرے کو وسیع کرنے سے کیا فائدہ
ہے۔ میں تو یہاں تک کہتا ہوں کہ اگر دنیا میں کچھ کام
کرنا ہے اور باتوں ہی میں عمر نہیں گزارنی ہے تو بعض
نہایت عزیز دوستوں کو چھوڑنا پڑے گا، چاہے اس
سے میرے دل پر کیسا ہی صدمہ ہو۔

مثلاً میرے دوست احمد مرزا ہیں، جنھیں
میں بھڑ بھڑیا دوست کہتا ہوں؛ یہ نہایت معقول
آدمی ہیں اور میری اُن کی دوستی نہایت پُرانی اور
بے تکلفی کی ہے، مگر حضرت کی خلقت میں یہ داخل ہے
کہ دو منٹ نچلا نہیں بیٹھا جاتا۔ جب آئیں گے، شور
مچاتے ہوئے؛ چیزوں کو اُلٹ پلٹ کرتے ہوئے۔
غرضکہ ان کا آنا بھونچال کے آنے سے کم نہیں ہے۔ جب
وہ آتے ہیں تو میں کہتا ہوں: "کوئی آ رہا ہے، قیامت
نہیں ہے" ان کے آنے کی مجھے دُور سے خبر ہو جاتی ہے۔

شرما

لوگ کہیں گے کہ اس ...... کے (یہ) کیسے .... وچار ہیں،
متروں کے بنا جینا دُرلبھ ہو جاتا ہے۔ (جیون بھار
بھوت ہو جاتا ہے) اور یہ اِس سے بھاگتا ہے۔ پر
میں متروں کو بُرا نہیں کہتا۔ میں جانتا ہوں کہ وہ مجھے
پرسن کرنے کے لئے میرے پاس آتے ہیں اور میرے
شبھ چنتک ہیں۔ پر .... پرینام یہ ہے کہ متروں کا
ارادہ ہوتا ہے مجھے لابھ پہنچانے کا اور ہو جاتا ہے
مجھے نقصان۔ چاہے مجھ سے گھرنا کی جائے۔ پر میں
یہ کہے بنا نہیں رہ سکتا کہ آج تک میرے سامنے کوئی یہ
سدّھ نہ کر سکا کہ بہت سے متر بنانے، پریچے کا چھیتر
وِستریت کرنے سے کیا لابھ ہے۔ میں تو یہاں تک کہتا ہوں
کہ یدی سنسار میں کچھ کام کرنا ہے اور (کوری) باتوں
میں ہی عمر نہیں گزارنی ہے تو کئی اتینت اسنگدھ
متروں کو بھی، چھوڑنا پڑے گا، چاہے اس سے ......
کتنا ہی دُکھ ہو۔

مثلاً میرے متر ایشور شرن ہیں، جنھیں میں بھڑ بھڑیا
دوست کہتا ہوں۔ یہ بہت بھلے آدمی ہیں ...... میری
ان کی مترتا بہت پُرانی اور بے تکلفی کی ہے؛ پر ان
کے سوبھاؤ میں یہ ...... ہے کہ دو منٹ نشچنت
نہیں بیٹھا جاتا۔ جب آئیں گے شور مچاتے ہوئے
چیزوں کو اُلٹ پلٹ کرتے ہوئے ...... ان کا
آنا بھونچال کے آنے سے کم نہیں ہے .........
............... ان کے آنے کی

جلد دوم

باوجودیکہ میرے لکھنے پڑھنے کا کمرہ چھت پر ہے۔ اگر
میرا نوکر کہتا ہے کہ "میاں! اس وقت کام میں بہت مشغول
ہیں" تو وہ فوراً چیخنا شروع کر دیتے ہیں، کہ "کمبخت
کو اپنی صحت کا بھی تو کچھ خیال نہیں (نوکر کی طرف مخاطب
ہو کر) خیراتی! کب سے کام کر رہے ہیں؟ بڑی دیر سے؟
توبہ توبہ! اچھا بس میں ایک منٹ ان کے پاس
بیٹھوں گا۔ مجھے خود جانا ہے، چھت پر ہوں گے نا؟
میں پہلے ہی سمجھا تھا"

یہ کہتے ہوئے وہ اوپر آتے ہیں اور دروازہ
کو اس زور سے کھولتے ہیں کہ گویا کوئی گولہ آ کے لگا،
(آج تک انھوں نے دروازہ کھٹکھٹایا نہیں) اور
آندھی کی طرح داخل ہوتے ہیں:

"ہا ہا ہا! آخر تمہیں میں نے پکڑ لیا، مگر دیکھو
دیکھو میری وجہ سے اپنا لکھنا بند مت کرو، میں ہرج کرنے
نہیں آیا۔ خدا کی پناہ! کس قدر لکھ ڈالا ہے! کہو
طبیعت تو اچھی ہے؟ میں تو صرف یہ پوچھنے آیا تھا۔
واللہ مجھے کس قدر خوشی ہوتی ہے کہ میرے دوستوں
میں ایک شخص ایسا ہے جو مضمون نگار کے لقب سے
پکارا جا سکتا ہے۔ لو اب جاتا ہوں، میں بیٹھوں گا
نہیں۔ ایک منٹ نہیں ٹھہرنے کا، تمہاری خیریت دریافت
کرنی تھی! خدا حافظ" یہ کہہ کے وہ نہایت محبت سے
مصافحہ کرتے ہیں اور اپنے جوش میں میرے ہاتھ کو اس
قدر دبا دیتے ہیں کہ انگلیوں میں درد ہونے لگتا ہے

شرما

مجھے دور سے خبر ہو جاتی ہے، یدیپی میرے لکھنے پڑھنے
کا کمرہ چھت پر ہے۔ یدی میرا نوکر کہتا ہے کہ وہ اس
وقت کام میں بہت ہی مگن ہیں۔ تو وہ فوراً چیخنا
شروع کر دیتے ہیں کہ کمبخت کو اپنے سواستھ کا بھی تو
..... دھیان نہیں، (نوکر سے ..........) سوہن،
کب سے کام کر رہے ہیں؟ — بڑی دیر سے، شو شو،
اچھا بس میں ایک منٹ ان کے پاس بیٹھوں گا، مجھے
خود جانا ہے، چھت پر ہوں گے نا؟ میں پہلے ہی سمجھا
تھا، یہ کہتے ہوئے وہ اوپر آتے ہیں اور دروازے کو
اس زور سے کھولتے ہیں کہ مانو کوئی گولہ آ کر لگا۔
(آج تک انھوں نے دروازہ کھٹکھٹایا نہیں) اور
آندھی کی طرح داخل ہوتے ہیں۔

ہا ہا! آخر تمھیں میں نے پکڑ لیا، پر دیکھو...
...... میرے کارن اپنا لکھنا بند مت کرو، میں حرج
کرنے نہیں آیا۔ اوہو! کتنا لکھ ڈالا ہے۔ کہو طبیعت
تو اچھی ہے؟ میں تو صرف یہی پوچھنے آیا تھا۔ ایشور
جانتا ہے، مجھے کتنا ہرش ہوتا ہے کہ میرے مِتروں میں
ایک آدمی ایسا ہے جو "سُولیکھک" کہہ کر پکارا جا سکتا ہے۔
لو، اب جاتا ہوں،..... بیٹھوں گا نہیں، ایک منٹ
نہیں ٹھہرنے کا۔ تمہاری کُشل معلوم کرنی تھی!......
(بس) یہ کہہ کر وہ بڑے پریم سے ہاتھ ملاتے ہیں اور
اپنے جوش میں میرے ہاتھ کو اس قدر دبا دیتے ہیں کہ
انگلیوں میں درد ہونے لگتا ہے اور میں قلم نہیں پکڑ سکتا۔

یلدرم

اور میں قلم نہیں پکڑ سکتا، یہ تو علیحدہ رہا، اپنے ساتھ میرے کل خیالات کو بھی لے جاتے ہیں۔ خیالات کو جمع کرنے کی کوشش کرتا ہوں مگر اب وہ کہاں؟ اور دیکھا جائے تو میرے کمرے میں ایک منٹ سے زیادہ نہیں رہے۔ تاہم وہ اگر گھنٹوں رہتے تو اس سے زیادہ نقصان نہ کرتے۔ کیا میں انھیں چھوڑ سکتا ہوں؟ میں اس سے انکار نہیں کرتا کہ میری اور ان کی دوستی بہت پرانی ہے اور وہ مجھ سے بھائیوں کی طرح محبت کرتے ہیں، تاہم میں انھیں چھوڑ دوں گا۔ ہاں، چھوڑ دوں گا، اگرچہ کلیجہ پر پتھر رکھنا پڑے۔

اور لیجیے، دوسرے دوست محمد تحسین ہیں یہ بال بچوں والے صاحب ہیں اور رات دن انہیں کی فکر میں رہتے ہیں۔ جب کبھی ملنے آتے ہیں تو تیسرے پہر کے قریب آتے ہیں، جب میں کام سے تو فارغ ہو چکتا ہوں لیکن اس قدر تھکا ہوا ہوتا ہوں کہ دل یہی چاہتا ہے کہ ایک گھنٹہ آرام کرسی پر خاموش پڑا رہوں، مگر تحسین آئے ہیں اور ان سے ملنا ضروری ہے۔ اُن کے پاس باتیں کرنے کے لیے، سوائے اپنی بیوی بچوں کی بیماری کے اور کوئی مضمون ہی نہیں۔ میں کتنی ہی کوشش کروں۔ مگر وہ اس مضمون سے باہر نہیں نکلتے۔ اگر میں موسم کا ذکر کرتا ہوں تو وہ کہتے ہیں ہاں بڑا خراب موسم ہے، میرے چھوٹے بچے کو بخار آ گیا، مجھلی لڑکی کھانسی میں مبتلا ہے۔ اگر پالیٹکس، یا لٹریچر کے متعلق گفتگو شروع کرتا ہوں، تو تحسین صاحب فوراً حضرت

شرما

یہ تو اُور رہا، اپنے ساتھ میرے سب وچاروں کو بھی لیجاتے ہیں۔ وچار سموہ کو جمع کرنے کا پریتن کرتا ہوں۔ پر اب ... کہاں! یدی دیکھا جائے تو میرے کمرے میں (وہ) ایک منٹ سے اَدھک نہیں رہے، تتھاپی وہ ...... گھنٹوں رہتے تو اس سے زیادہ نقصان نہ کرتے۔ کیا میں انھیں چھوڑ سکتا ہوں؟ میں اس سے انکار نہیں کرتا کہ انکی میری مِترتا بہت پرانی ہے اور وہ مجھ سے بھائیوں کی طرح اِسنیہہ کرتے ہیں، پر میں اُنھیں چھوڑ دوں گا ... ............. چاہے کلیجے پر پتھر رکھنا پڑے۔

اور لیجیے، دوسرے مِتر وشوناتھ ہیں۔ یہ بال بچوں والے آدمی ہیں، اور رات دن انھیں کی چنتا میں رہتے ہیں۔ جب کبھی ملنے آتے ہیں تو تیسرے پہر کے قریب آتے ہیں، میں کام سے ...... نپٹ چکتا ہوں ...... (یا) اس قدر تھکا ہوا ہوتا ہوں کہ جی یہی چاہتا ہے کہ ایک گھنٹہ آرام کرسی پر ...... پڑا رہوں۔ پر وشوناتھ آئے ہیں، ...... ان سے ملنا ضروری ہے، ان کے پاس باتیں کرنے کے لیے سوا اپنی استری اور بچوں کی بیماری کے اور کوئی مضمون ہی نہیں۔ میں کتنی ہی کوشش کروں پر وہ اس وِشے سے باہر نہیں نکلتے۔ یدی میں موسم کا ذکر کرتا ہوں تو وہ کہتے ہیں: ہاں بڑا خراب موسم ہے۔ میرے چھوٹے بچے کو بخار آ گیا، مجھلی لڑکی کھانسی سے پیڑت ہے۔ یدی پالیٹکس یا ساہتیہ سمبندھی چرچا پرارمبھ

پیش کرتے ہیں کہ بھائی آج کل گھر بھر بیمار ہے، مجھے
اتنی فرصت کہاں کہ اخبار پڑھوں۔ اگر کسی عام جلسہ میں
آتے ہیں تو اپنے لڑکوں کو ضرور ساتھ لئے ہوتے ہیں اور
ہر ایک سے بار بار پوچھتے رہتے ہیں کہ "طبیعت تو
نہیں گھراتی؟ پیاس تو نہیں معلوم ہوتی؟" کبھی کبھی نبض
بھی دیکھ لیتے ہیں اور وہاں بھی کسی سے ملتے ہیں تو گھر
کی بیماری ہی کا ذکر کرتے ہیں۔

اسی طرح میرے مقدمہ باز دوست ہیں، جنھیں اپنی
ریاست کے جھگڑوں، اپنے فریق مخالف کی برائیوں اور
جج صاحب کی تعریف یا مذمت کے (تعریف اس حالت
میں جبکہ انھوں نے مقدمہ جیتا ہو) سوا اور کوئی مضمون
نہیں۔ منجملہ اور بہت سے مختلف قسموں کے دوستوں کے،
میں محمد شاکر خاں صاحب کا ذکر خصوصیت سے کروں گا۔
کیونکہ وہ مجھ پر خاص عنایت فرماتے ہیں۔ شاکر خاں صاحب
موضع سلیم پور کے رئیس اور ضلع بھر میں نہایت معزز آدمی
ہیں۔ اُنھیں اپنی لیاقت کے مطابق لٹریچر کا بہت شوق
ہے۔ لٹریچر پڑھنے کا اتنا نہیں، جتنا لٹریری آدمیوں
سے ملنے اور تعارف پیدا کرنے کا۔ ان کا خیال ہے کہ
اہل علم کی تھوڑی سی قدر کرنا، اُمرا کے شایانِ شان ہے۔
ایک مرتبہ میرے ہاں تشریف لائے اور بہت اصرار سے مجھے
سلیم پور لے گئے، یہ کہہ کے کہ: "شہر میں رات دن شور
و شغب رہتا ہے۔ دیہات میں کچھ عرصہ رہنے سے تبدیلِ
آب وہوا بھی ہوگی اور وہاں مضمون نگاری بھی زیادہ



کرتا ہوں تو وہ (دشوناتھ جی) فوراً ........ فرماتے
ہیں کہ بھائی آج کل گھر گھر بیماری ہے۔ مجھے اتنی فرصت
نہیں کہ اخبار پڑھوں۔ یدی کسی سبھا سوسائٹی میں
آتے ہیں تو اپنے لڑکوں کو ضرور ساتھ لئے آتے ہیں اور
ہر ایک سے بار بار پوچھتے رہتے ہیں کہ طبیعت تو نہیں
گھراتی؟ پیاس تو نہیں معلوم ہوتی؟ کبھی کبھی نبض بھی
دیکھ لیتے ہیں اور وہاں بھی کسی سے ملتے ہیں تو گھر کی
بیماری ..... کی چرچا کرتے ہیں۔

اسی پرکار میرے (ایک) مقدمے باز مِتر ہیں،
جنھیں اپنے ریاست کے جھگڑوں ـــــ اپنے پرتی پکشی
کی برائیوں ـــــ اور جج صاحب کی استوتی یا نندا
(استوتی اُس دشا میں جب ..... انھوں نے مقدمہ
جیتا ہو) کے اتِرکت کوئی وِشے ہی نہیں۔ اپنے اور
نانا بھانتی کے مِتروں میں میں ٹھاکر سُورُوپ جی کی چرچا
وِشیش روپ سے کروں گا ..................
............................ (آپ) ........
بکرم پور کے رئیس اور ضلع بھر میں ایک ..... پرتِشٹھت
پوروش ہیں۔ انھیں اپنی یوگتا کے انوسار ساہتیہ سے
بہت انوراگ ہیں۔ ساہتیہ پڑھنے کا اتنا نہیں، جتنا سا
ہتیوں سے ملنے (جلنے) اور پریچے پراپت کرنے کا۔ ان
کا وچار ہے کہ ودوانوں کا تھوڑا بہت سنکار کرنا دھنیکوں
کا کرتو یہ ہے۔ (وہ) ایک بار میرے یہاں تشریف لائے
اور بڑے آگرہ سے مجھے بکرم پور لے گئے، یہ کہکر کہ

بلدرم

سے اطمینان سے کر سکو گے، میں نے ایک کمرہ خاص تمہارے
واسطے آراستہ کرایا ہے، جس میں پڑھنے لکھنے کا سب
سامان مہیا ہے۔ تھوڑے دن رہ کے چلے آنا، دیکھو!
میری خوشی کرو۔"

میں ایسے محبت آمیز اصرار پر انکار کیسے کر سکتا
تھا؛ مختصر سا سامان پڑھنے لکھنے کا لے کر میں ان کے
ساتھ ہو لیا۔ ایڈیٹر "معارف" سے وعدہ کر چکا تھا
کہ ایک خاص عرصہ میں اُن کی خدمت میں ایک مضمون
بھیجوں گا۔ شاکر خاں صاحب کی کوٹھی پر پہنچ کر میں
نے وہ کمرہ دیکھا، جو میرے لئے تیار کیا گیا تھا۔ یہ کمرہ
کوٹھی کی دوسری منزل میں تھا اور نہایت خوبی سے
آراستہ تھا۔ اس کی ایک کھڑکی بائیں باغ کی طرف کھلتی
تھی اور ایک نہایت دلفریب نیچرل منظر میری آنکھوں
کے سامنے ہوتا تھا۔ صبح کو میں نیچے ناشتہ کی غرض سے
بلایا گیا، جب دوسرا پیالہ چائے کا پی چکا تو اپنے کمرے
میں جانے کے لئے اٹھا ہی تھا کہ چاروں طرف سے اصرار
ہونے لگا کہ "نہیں! نہیں! کہیں ایسا غضب نہ کرنا کہ
آج ہی سے کام شروع کر دو۔ اپنے دماغ کو کچھ تو
آرام دو؛ اور آج کا دن تو خاص کر اس قابل ہے کہ
سبزی کا لطف اٹھانے میں گزارا جائے۔ چلئے گاڑی
تیار کراتے ہیں، دریا پہ مچھلی کا شکار کھیلیں گے۔ پھر
وہاں سے دو میل پر احمد نگر ہے؛ آپ کو وہاں کے رئیس
راجہ طالب علی سے ملائیں گے۔"

ترجمہ

— شہر میں رات دن کولاہل اور اشانتی رہتی ہے،
(اور) گانو میں کچھ سمئے رہنے سے جل وایو کا پریورتن
بھی ہوگا اور وہاں لکھنے کا کام بھی ادھک
نشچنتتا سے کر سکو گے۔ میں نے ایک کمرہ خاص تمہارے
لئے ٹھیک کرایا ہے۔ جس میں پڑھنے لکھنے کا سب
سامان پریاپت ہے۔ تھوڑے دن رہ کر چلے آنا۔

........................

میں ایسے پریم پورن آگرہ پر نہ کیسے کر
سکتا تھا۔ مختصر... سامان لکھنے پڑھنے کا لیکر...
..... ان کے ساتھ ہو لیا۔ پرتیھا، سمپادک سے پرتگیا
کر چکا تھا کہ نشچت سمئے ایک لیکھ ان کی سیوا میں بھیجوں گا۔
لکشمی سوروپ جی کی کوٹھی پر پہنچ کر میں نے وہ کمرہ دیکھا
جو میرے لئے ٹھیک کیا..... تھا۔ یہ کمرہ کوٹھی کی
دوسری منزل پر تھا اور ..... خوب سجایا گیا تھا۔ اس
اس کی ایک کھڑکی ... باغ کی اور کھلی تھی اور
... اتینت ہردے ہاری ..... درشیہ میری
آنکھوں کے سامنے ہوتا تھا۔ پراتہ کال میں.....
ناشتہ کے لئے بلایا گیا۔ جب چائے کا دوسرا پیالہ پی چکا
تو اپنے کمرے (میں) جانے کے لئے اٹھا ہی تھا کہ چاروں
اور سے آگرہ ہونے لگا..... نہیں! نہیں کبھی ایسا
غضب کرنا کہ آج ہی سے کام شروع کر دو، اپنے
دماغ کو کچھ آرام تو دو، اور آج کا دن تو وشیش کر
اس یوگیہ ہے کہ درشیہ کا آنند ........ لیا جائے۔

پلنڈرم

میرا ماتھا وہیں ٹھنکا کہ اگر یہی حال رہا، تو یہاں بھی خیریت معلوم! خیر، سیکڑوں حیلے، حوالوں سے اس وقت تو میں بچ گیا اور میرے میزبان بھی میری وجہ سے نہ گئے۔ مگر مجھے بہت جلد معلوم ہو گیا کہ جس حنقا یعنی یکسوئی کی تلاش میں میں سرگرداں تھا، وہ مجھے یہاں بھی نہ ملے گی۔

میں جلدی سے اٹھ کر اپنے کمرے میں آیا اور اس وقت ذرا غور سے اس میز کے سامان کو دیکھا، جو میرے لکھنے پڑھنے کے لئے تیار کی گئی ہے۔ میز پر نہایت قیمتی کامدار کپڑا پڑا ہوا تھا، جس پر سیاہی کا ایک قطرہ گرانا، گناہ کبیرہ سے کم نہ ہوگا۔ چاندی کی دوات، مگر سیاہی دیکھتا ہوں تو سوکھی ہوئی۔ انگریزی قلم نہایت قیمتی اور نایاب، مگر اکثر میں نب ندارد۔ جاذب کاغذ ایک مخملی جلد کی کتاب میں، مگر لکھنے کے کاغذ کا پتہ نہیں۔ اسی طرح بہت سا اعلیٰ درجہ کا بیش قیمت سامان میز پر تھا، مگر اکثر اس میں سے میرے کام کا نہیں، اور جو چیزیں کہ ضرورت کی تھیں وہ موجود نہیں۔ آخر کار میں نے اپنا وہی پرانا استعمالی مگر مفید بکس اور اپنی معمولی دوات اور قلم (جس نے اب تک نہایت ایمان داری سے میری مدد کی تھی اور میرے پران خیالات کو تیزی کے ساتھ قفسِ کاغذ میں بند کیا تھا) نکالا اور لکھنا شروع کیا۔ یہ ضرور ہے کہ جن مرغانِ خوش نوا کی تعریف میں شعرا، اس قدر رطب اللسان ہیں، ان کی اس عنایت سے میں خوش

شرما

چلئے گاڑی تیار کراتے ہیں۔ دریا کی سیر ہو گی۔ پھر وہاں سے دو میل ..... دولت پور ہے! آپ کو وہاں کے رئیس راجہ بڑے نارائن سنگھ ..... سے ملائیں گے۔

میرا ماتھا وہیں ٹھنکا کہ یدی یہی دشا رہی تو یہاں بھی ادوکاش مل چکا! استو، اس سمے تو میں سیکڑوں بہانے بنا کر بچ گیا، اور میرے کارن وہ بھی رک گئے۔ نہ جا سکے، پر مجھے ..... جلد معلوم ہو گیا کہ جس دُرلبھ پدارتھ ..... ایکانت واس (اور ادکاس) کے لئے میں آتُر تھا۔ وہ مجھے یہاں بھی پراپت نہ ہوگا۔

میں جلدی سے اٹھ کر اپنے کمرے میں آیا اور اس سمے ذرا دھیان سے اس میز کے سامان کو دیکھا، جو میرے لکھنے پڑھنے کے لئے تیار کیا گیا تھا۔ میز پر بہت قیمتی کامدار کپڑا پڑا ہوا تھا، جس پر سیاہی کی ایک بوند گرانا مہاپاپ سے کم نہ ہوتا۔ چاندی کی داوات، پر سیاہی دیکھتا ہوں تو سوکھی ہوئی۔ انگریزی قلم نہایت قیمتی اور دس بارہ پر ایک آدھ کو چھوڑ کر نب کسی میں نہیں۔ بلوٹنگ پیپر ایک مخملی جلد کی کتاب میں، پر لکھنے کے کاغذ کا پتہ نہیں۔ اسی پرکار بہت سا بڑھیا بہو مولیہ سامان میز پر تھا، پر اس میں سے بہت کچھ میرے کام کا نہیں اور جو چیزیں ضرورت کی تھیں، وے موجود نہیں۔ انت میں، میں نے اپنا وہی پرانا ..... پر کام کا بکس اور اپنی معمولی داوات اور قلم (جس نے اب تک بڑی ایمان داری سے میری

بلندرم

نہیں ہوا کہ سب کے سب میرے کمرے کے نیچے درخت پر جمع ہو گئے اور شور مچانا شروع کر دیا۔ تاہم میں نے کوشش کر کے ان کی طرف سے کان بند کر لئے اور کام میں ہمہ تن مشغول ہو گیا۔ .. .. .. .. .. .. ..

.. .. .. .. .. .. .. .. .. .. .. .. .. ..

تن تننن، تننتانا، چھن، تاتن، تن تن تن — میں ایسا مصروف تھا کہ دنیا اور مافیہا کی خبر نہ تھی، یکایک اس تن تن نے چونکا دیا؛ ہیں یہ کیا ہے؟ اوہ! اب میں سمجھا، میرے کمرے کے قریب، شاکر خاں صاحب کے چھوٹے بھائی کا کمرہ ہے! انہیں موسیقی میں بہت دخل ہے۔ اس وقت ستار سے شوق فرما رہے ہیں۔ بہت خوب بجا رہے ہیں:

"اس کی گلی سے آئے کیوں، نکہت زلف لائے کیوں؟
مجھ کو صبا سے ہے امید، آہا مجھ کو صبا سے ہے امید
مجھ سے صبا کو کیا غرض"

واہ واہ! سبحان اللہ کیا غزل چھیڑی ہے۔

"اے ترک سوار فوج عرب! یثرب نگری پہنچا دینا
کس رنگ میں ہے وہ حبیب مرا، مجھے واں کی خبر یا لا دینا"

بہت ہی خوب! کمال کرتے ہیں۔

کوئی آدھ گھنٹہ انھوں نے موسیقی کی مشق فرما کر مجھے میری خواہش کے خلاف محظوظ فرمایا۔ پھر کسی وجہ سے وہ اپنے کمرے سے چلے گئے، اور خاموشی طاری ہو گئی، تو مجھے پھر اپنے کام کا خیال آیا۔

شرما

سہانا تا کی تھی۔ ..... میرے اڑتے ہوئے وچاروں کو (بڑی) پھرتی سے (پکڑ کر) کاغذ کے پنجرے میں بند کیا تھا) — نکالا اور لکھنا شروع کیا۔ یہ ضرور ہوا کہ جن مدھر بھاشی پنچھیوں کی پرشنسا کرتے کوی نہیں تھکتے، ان پنچھیوں کی کرپا سے (اس سمے) پرسن نہیں ہوا کہ سب کے سب .. ... ... ... نیچے برکچھ پر جمع ہو گئے اور شور مچانا شروع کر دیا۔ تتھاپی پرتمن پوروک میں نے ادھر سے کان بند کر لئے اور لکھنے میں سروداتمنا تسلگن ہو گیا۔ .. .. .. .. .. .. .. ..

.. .. .. .. .. .. .. .. — تت تنن تنننانا تین تنن تن تنا تن — میں ایسا (دھیان میں) مگن تھا کہ ادھر ادھر کی کچھ سدھ نہ تھی' .. .. .. ..

اس تن تن نے چونکا دیا۔ ارے یہ کیا ہے؟ اوہو! اب میں سمجھا؛ میرے کمرے کے قریب لکشمن سوروپ جی کے چھوٹے بھائی کا کمرہ ہے' یہ گانے بجانے میں بہت پروین ہیں' اس سمے ستار سے شوق فرما رہے ہیں' بہت خوب بجا رہے ہیں۔

'جمنا تٹ بہت جتی رین،
تری وہ سمیر پیر سم لاگت بس تم کو کل بین!!'

.. .. .. .. .. .. .. .. .. .. ..

.. .. .. .. .. .. .. .. .. .. .. ..

.. .. .. .. .. .. .. .. .. .. ..

واہ کیا کہنا ہے' کمال کرتے ہیں۔

"اے میرے خیالات، تمھیں میرا گنجینہ، میرا خزانہ ہو، خدا کے لئے رحم کرو، میرے دماغ میں پھر آجاؤ"۔ یہ کہکے میں کاغذ کی طرف متوجہ ہوا کہ دیکھوں کہاں چھوڑا ہے۔ میں اس فقرہ تک پہنچا تھا:

"ہم اس وسیع اور دقیق مضمون پر جتنا غور و فکر کرتے ہیں اتنا ہی اس کی مشکلات کا حل"

حل کے کے آگے میں کیا لکھنے والا تھا، ہرگز دریا کے انداز نہیں کرسکتے؟ ہرگز نہیں۔ ایسا معمولی فقرہ تو نہ تھا، مجھے یقین ہے کہ کچھ اور تھا، کوئی اعلیٰ درجہ کی تشبیہ تھی اور فقرہ کو نہایت شاندار الفاظ میں ختم کرنے والا تھا، خدا ہی جانتا ہے کہ کیا تھا کیا نہ تھا، اب تو دماغ میں اس کا پتہ بھی نہیں۔ گانے والے صاحب تو شکایت کررہے تھے کہ:

"اسکی گلی سے آئے کیوں؟ نکہتِ زلف لائے کیوں؟
مجھ کو صبا سے ہے اُمید، مجھ سے صبا کو کیا غرض؟"

مگر میرا تو صبا کے نام نے دماغ خالی کردیا، اگر وہ آتی اور نکہتِ زلف بھی لاتی تو نہ معلوم کیا ہوتا۔ بہرحال اب مجھے وہ فقرہ از سرِ نو درست کرنا چاہیے۔ مشکلات کی بجائے کچھ اور ہونا چاہیئے۔

"ہم اس وسیع مضمون پر جتنا غور و فکر کرتے ہیں، اُتنا ہی ان بیش بہا علمی جواہر کو جو ہمارے ملک اور قوم کے علمی خزانہ کے پُر کرنے کے لئے کافی ہیں اور جن کی قدر آپ کہاں بھول پڑے۔ اتنے دنوں کہاں رہے؟"

کوئی آدھا گھنٹہ انھوں نے ستار بجاکر، میری اِکچھا کے وِرُدھ مجھے گانامرت پان کراکر ترپت کیا۔ پھر کسی کارن سے وے اپنے کمرے سے چلے گئے ......

سناٹا ہو گیا، ...... پھر مجھے اپنے کام کا دھیان کیا۔

اے میرے وچار! تمھیں میری ندھی ہو ......

...... میرے مُستِشک میں

پھر آجاؤ! — یہ پرارتھنا کر میں نے کاغذ پر نظر ڈالی کر دیکھوں کہاں چھوڑا ہے۔ میں اس واکیہ تک پہنچا

...... —

"ہم اس وِسترت اور گہن وِشے پر جتنا وچار کرتے اور دھیان دوڑاتے ہیں اتنی ہی اس کی گھنتا اور جٹلتا" —

...(اس) کے آگے میں کیا لکھنے والا تھا؟ 'ندی کی بالو کا راشی کے سمان — ...... نہیں۔ ایسا سادھارن (اور اسنگت) واکیہ تو نہ تھا، ......

کوئی اُتکرِشٹ اُپما تھی، بڑے سُندر اوجسوی شبد تھے؟ ایشور ...... جانے کیا تھا، کیا نہ تھا۔ اب تو دماغ میں اس کا پتہ بھی نہیں۔ گانے والے صاحب تو شکایت کر (ہی) رہے تھے کہ:

'تیری وِدھ ہمیں تیر سم لاگت'

... ... ... ... ... ... ... ... ... ...

پر میرے وچار سُو روپ تجھی پیچ پیچ ہی اس 'تیر' شبد کو سُن کر ایک دم دماغ کی ڈالی سے اُڑ گئے۔ اچھا

"جن کی قدر، آپ کہاں بھول پڑے، اتنے دنوں کہاں رہے؟" یہ کیا مہمل فقرہ ہوا! لاحول ولا قوۃ۔ میں بھی کیا گڑبڑ کر رہا ہوں۔ "آپ کہاں بھول پڑے، اتنے دنوں کہاں رہے۔" یہ فقرے تو شاکر خاں صاحب نے کسی دوست سے کہے ہیں جو ابھی اُن سے ملنے آیا ہے۔ میں مصروفیت میں انھیں ہی لکھ گیا۔

ہاں تو کاٹ کے فقرہ درست کرنا چاہیے: "اور جن کی قدر ابھی تک ملک و قوم کو معلوم نہیں ہوئی ہے اور بظاہر۔"

کوئی دروازہ کھٹکھٹاتا ہے۔

"کون ہے؟"

"میں ہوں شبن۔ سرکار نے کہا ہے کہ اگر آپ کو تکلیف نہ ہو تو نیچے ذرا سی دیر کے لئے تشریف لائیے، کوئی صاحب آئے ہوئے ہیں اور سرکار انھیں آپ سے ملانا چاہتے ہیں۔"

بادلِ نخواستہ میں اٹھا اور نیچے گیا۔ شاکر صاحب کے دوست، راجہ طالب علی صاحب تشریف لائے تھے، اُن سے میرا تعارف کرایا گیا۔ تھوڑی دیر بعد وہ تشریف لے گئے، اور مجھے بھی فرصت ملی اور میں نے یکسو ہو کر لکھنا شروع کیا۔ تھوڑی ہی دیر ہوئی تھی کہ شبن نے پھر دروازہ کھٹکھٹایا۔ معلوم ہوا کہ میری پھر یاد ہوئی ہے، ہمارے میزبان سا کوئی اور دوست آئے ہوئے ہیں اور میں انھیں دکھایا جاؤں گا۔ گویا میں بھی مثل اُس عربی گھوڑے کے تھا جسے میرے

اب اس واکیہ کو مجھے نئے سرے سے ٹھیک کرنا چاہیے۔ گھنتا اور (جھنجھلتا) کی جگہ کچھ اور ہونا چاہیے۔

ہم اس ...... وِشے پر جتنا وچار کرتے ہیں، اتنا ہی ان ...... وگیان روپ رتنوں کو جو ہمارے دیش اور جاتی کے وِدیا کوش کو بھرنے کے لئے پریاپت ہیں اور جن کا مہتو — آپ کہاں بھول پڑے، اتنے دنوں کہاں رہے؟

..................

یہ کیا اَسمبدّھ واکیہ ہوا ..........

"آپ کہاں بھول پڑے، اتنے دنوں کہاں رہے، یہ واکیہ تو لکشمن سُوروپ جی نے کسی مِتر سے کہے ہیں، جو ابھی اُن سے ملنے آئے ہیں۔ میں اپنی دُھن میں اُنھیں ہی لکھ گیا۔

ہاں، تو کاٹ کر (پھر) ...... ٹھیک کرنا چاہیے،

...... جن کا مہتو دیش اور جاتی کو ودت نہیں ہوا اور

..................

کوئی دروازہ کھٹکھٹایا ہے۔

کون ہے؟

(جی) میں ہوں موہن۔ سرکار نے کہا ہے کہ یدی آپ کو تکلیف نہ ہو تو نیچے ذرا سی دیر کے لئے تشریف لائیے۔ کوئی صاحب آئے ہوئے ہیں اور سرکار انہیں آپ سے ملانا چاہتے ہیں۔

جی نہیں چاہتا تھا، پر اُٹھا اور نیچے گیا۔ لکشمن سُوروپ جی کے مِتر راجہ پردُمن سنگھ آئے ہوئے تھے،

میزبان نے حال ہی میں خریدا تھا اور جو ہر دوست کو
اصطبل سے منگا کے دکھایا جاتا تھا۔ ان دوست سے
نجات پاکر اور بھاگ کر میں پھر اپنے کمرے میں آیا۔ خیالات
پھر غائب ہو گئے تھے، فقرہ از سرِ نو پھر بنانا پڑا، طبیعت
اُچاٹ ہو گئی۔ بہزار دقت پھر بیٹھا اور لکھنا شروع کیا۔
ابکی مرتبہ خوش قسمتی سے کوئی آدھ گھنٹہ ایسا ملا جس میں
کوئی آیا گیا نہیں۔ اب میرا قلم تیزی سے چل رہا تھا اور
میں لکھ رہا تھا:

"ہم کو کامل یقین ہے کہ ہمارے ملک کے قابل نوجوان
جنھیں تفتیش اور تحقیقات کا شوق ہے اور جو کولمبس کی
طرح نئی معلومات اور نئی دنیا (گو وہ علمی دنیا ہی کیوں نہ ہو)
کے دریافت کرنے کے لئے اپنے تئیں"

دروازہ پر پھر دستک۔

"کیا ہے"

"حضور کھانا تیار ہے۔ میز پر چنا جا چکا ہے۔"

"اچھا"

دریافت کرنے کے لئے اپنے تئیں خطرہ میں ڈالنے سے بھی
خوف نہیں کھاتے ضرور اس طرف متوجہ ہوں گے اور اپنی
کاوشوں اور کوششوں سے موجودہ"

دروازہ پھر کھٹکھٹایا گیا۔

"ہاں"

"حضور! سرکار آپ کا انتظار کر رہے ہیں۔ کھانا
ٹھنڈا ہو جاتا ہے۔"



ان سے میرا پیچھا چھڑایا گیا۔ تھوڑی دیر بعد وہ (بھی)
تشریف لے گئے"۔ ........ مجھے چھٹی ملی ..... میں نے
جی جما کر (پھر) لکھنا شروع کیا، تھوڑی ....... دیر
بیتی تھی کہ موہن نے پھر دروازہ کھٹکھٹایا، معلوم ہوا
........ پھر یاد ہوئی۔ ہمارے میزبان کے کوئی
اور متر آئے ..... ہیں۔ اور میں انھیں دکھایا جاؤں گا۔
مانو میں بھی اس عربی گھوڑے کے تیہ تھا جسے میرے
میزبان (متر) نے حال ہی میں خریدا تھا، اور جو .....
(آنے والے) متر کو اصطبل سے منگا کر دکھایا جاتا تھا۔ ایسا
جہاں سے چھٹی پاکر اور بھاگ کر میں پھر اپنے کمرے
میں آیا۔ (وچار شرنکھلا پھر وچھنّ ہو گئی تھی) خیالات
...... غائب ہو گئے تھے، واکیہ پھر نئے سرے سے
بنانا پڑا۔ جی اُچاٹ ہو گیا۔ بڑی کٹھنتا سے پھر بیٹھا
اور لکھنا شروع کیا۔ اس بار سو بھاگیہ سے کوئی آدھا
گھنٹہ ایسا ملا، جس میں کوئی آیا گیا نہیں۔ اب میری
قلم تیزی سے چل رہی تھی اور میں لکھ رہا تھا۔
'ہمیں پُورن وشواس ہے کہ ہمارے دیش کے
سُویوگیہ یُووک جی، جنھیں (نوین) آوشکاروں
اور انوسندھانوں سے انوراگ ہے اور جو کولمبس
کے سمان نوین وچار اور نئی دنیا (.........) کی
اُدبھاونا میں اپنے کو'____

دروازے پر پھر دستک ___
'کیا ہے؟'

یلدرم

"افوہ! مجھے خیال نہیں رہا، سرکار سے عرض کرنا میرا انتظار نہ کریں، میں پھر کھالوں گا۔ اس وقت مجھے کچھ ایسی بھوک نہیں۔ اور آئندہ نسلوں کو زیرِ بار احسان کریں گے یہی وہ نوجوان ہیں، جو قوم کی کشتی کو، خدا کی مدد پر بھروسہ کرکے، خطرات سے بچاتے اور ساحلِ مراد تک پہنچاتے ہیں۔ زندگی اور موت کا لاینحل مسئلہ"

دستک

"کیا ہے؟"

"سرکار کہتے ہیں اگر آپ تھوڑی دیر میں کھائیں گے تو ہم بھی اسی وقت کھائیں گے؛ مگر کھانا ٹھنڈا ہو کے بالکل خراب ہوجائے گا۔"

اچھا بھائی، لو ابھی آیا"

یہ کہہ کے میں کھانے کے لئے جاتا ہوں، سب سے معذرت کرتا ہوں، میزبان نہایت اخلاق سے فرماتے ہیں۔ "چہرے پر تھکن معلوم ہوتی ہے۔ کیا بہت لکھ ڈالا۔ دیکھو میں تم سے کہتا تھا نا کہ شہر میں ایسی فرصت اور خاموشی کہاں؟"

سوائے اس کے کہ آمنّا و صدّقنا کہوں اور کیا کرسکتا تھا؛ اب کھانے پر اصرار ہوتا ہے، جس چیز سے مجھے رغبت نہیں وہی کھلائی جاتی ہے۔ بعد کھانے کے، میزبان صاحب فرماتے ہیں: "سہ پہر کو تمہیں گاڑی میں چلنا ہوگا۔ میں تمہیں اس واسطے یہاں نہیں لایا کہ سخت دماغی کام کرکے اپنی صحت خراب کرلو۔" واپس

شرما

"حضور کھانا تیار ہے،...... پروسا جا چکا ہے"

'اچھا'

........ — 'اپنے کو سنکٹ میں ڈالنے بھی نہیں ڈرتے، اُوشیہ اس اور دھیان دیں گے، اور اپنے اُدیوگ اور پُرشارتھ سے ورتمان،

دروازہ پھر کھٹکھٹایا گیا۔

'ہاں'

"حضور! سرکار آپ کا انتظار کر رہے ہیں۔ کھانا ٹھنڈا ہوا جاتا ہے۔"

'افوہ! مجھے خیال نہیں رہا، سرکار سے نویدن کرنا — میرا انتظار نہ کریں۔ میں پھر کھالوں گا، اس وقت مجھے کچھ ایسی بھوک نہیں۔'

'اور آنیوالی سنتانوں کو اُپکرت کریں گے۔ یہی وے نَویُووک ہیں، جو جاتی کی نوکا کو، ایشور کی سہایتا پر وشواس کرکے، آپتیوں سے بچاتے اور سنبھالتے کے کنارے لگاتے ہیں، جیون اور مرتیو کی کٹھن سمسیا،'

.........

.........

.........

.........

.........

یہ کہہ کر میں کھانے کے لئے جاتا ہوں، سب سے چھما مانگتا ہوں۔ میزبان بڑے کرپا پُورن ونیت بھاؤ سے کہتے ہیں، چہرے

جلد دوم

کمرے میں آکر میں تھوڑی دیر اس غرض سے لیٹتا ہوں
کہ خیالات جمع کرلوں اور پھر لکھنا شروع کردوں۔ مگر
اب خیالات کہاں؟ مضمون اُٹھا کر دیکھتا ہوں: "زندگی
اور موت کا لاینحل مسئلہ"! اس کے متعلق کیا لکھنے والا
تھا؟ ان الفاظ کے بعد کون سے الفاظ دماغ میں تھے؟
اب کچھ خیال نہیں کہ اس کو پہلے فقروں سے کیونکر ربط
پیدا کرنا تھا۔ یوں ہی پڑے پڑے نیند آجاتی ہے تیسرے
پہر اُٹھتا ہوں تو دماغ نہایت صحیح پاتا ہوں۔ یہ زندگی اور
موت کا لاینحل مسئلہ بالکل حل ہوجاتا ہے۔ پورا فقرہ
آئینہ کی طرح صاف نظر آتا ہے۔ میں خوشی خوشی اُٹھ کر
میز پر گیا اور لکھنا چاہتا تھا کہ پھر وہی دستک!

نوکر اطلاع دیتا ہے کہ گاڑی تیار ہے، سرکار
کپڑے پہنے آپ کا انتظار کررہے ہیں، میں فوراً نیچے جاتا
ہوں تو پہلا فقرہ جو میزبان صاحب کہتے ہیں یہ ہوتا ہے:
"آج تو دستے کے دستے لکھ ڈالے" میں سچی بات کہوں کہ
"کچھ بھی نہیں لکھا" تو وہ ہنس کے جواب دیتے ہیں کہ "آخر
اس قدر کسرِ نفسی کی کیا ضرورت ہے ؎

خدا کے واسطے جھوٹی نہ کھایئے قسمیں
مجھے یقین ہوا اور مجھ کو اعتبار آیا

مل ملا کر شام کو واپس آئے، کھانے کے بعد باتیں ہوتی رہیں۔
سونے کے وقت اپنا دن بھر کا کام اٹھا کر دیکھتا ہوں تو
ایک صفحے سے زیادہ نہیں، وہ بھی بے ربط و بے سلسلہ۔
غصّہ اور رنج میں آکر اسے پھاڑ کر پھینک دیتا ہوں اور

ترجمہ

پر تھکان معلوم ہوتی ہے۔ کیا بہت لکھ ڈالا؟ دیکھو،
میں ...... کہتا نہ تھا کہ شہر میں ایسی فرصت اور
نشچنتتا کہاں!

..............................

اب کھانے پر آگرہ ہوتا ہے، جس چیز سے مجھے روچی
نہیں، وہی کھلائی جاتی ہے۔ بھوجن کی سماپتی پر میزبان
صاحب فرماتے ہیں۔ "تیسرے پہر کو تمھیں گاڑی میں
چلنا ہوگا، میں تمھیں اس واسطے یہاں نہیں لایا (تھا)
کہ سخت دماغی کام کرکے اپنا سواستھ بگاڑ لو، کمرے میں
واپس آکر میں تھوڑی دیر اس لئے لیٹتا ہوں کہ خیالات
جمع کرلوں اور پھر لکھنا شروع کردوں، پر اب خیالات
کہاں؟ مضمون اُٹھا کر دیکھتا ہوں، 'جیون اور مرتیو
کی کٹھن سمسیا'...... کے سمبندھ میں کیا لکھنے
والا تھا، ان شبدوں کے پشچات کون سے شبد
دماغ میں تھے؟ اب کچھ یاد نہیں کہ اس (واکیہ) کو پہلے
واکیوں سے کس پرکار سنگتی کرنی تھی۔ یوں ہی پڑے
پڑے نیند آجاتی ہے، تیسرے پہر (پھر) اٹھتا ہوں
تو مستشک ٹھیک سوستھ ہے، جیون اور مرتیو کی کٹھن
سمسیا بالکل سمجھ میں آتی ہے، پورا واکیہ درپن کی طرح
صاف دکھائی دیتا ہے۔ میں خوشی خوشی اٹھ کر میز پر گیا؛
اور لکھنا چاہتا تھا کہ پھر وہی دستک۔

نوکر سوچنا دیتا ہے کہ گاڑی تیار ہے، سرکار کپڑے
پہنے آپ کی پرتیکشا کررہے ہیں۔ میں فوراً نیچے جاتا ہوں

بلدوم

دوسرے روز اپنے میزبان کو ناراض کرکے، اپنے گھر واپس
چلا آتا ہوں۔ میں ناشکرا اور احسان فراموش کہا جاؤں گا۔
مگر میں مجبور ہوں اس عزیز اور مہربان دوست کو بھی
چھوڑ دوں گا۔

میں نے ذرا تفصیل سے اُن کا حال بیان کیا ہے،
مگر یہ خیال نہ کرنا کہ بس ان احباب کی فہرست ختم ہوگئی
جن سے میں رخصت طلب کر سکتا ہوں۔ نہیں ابھی بہت
سے باقی ہیں۔ مثلاً ایک صاحب ہیں جو مجھ سے کبھی نہیں
ملتے، مگر جب آتے ہیں میں ان کا مطلب سمجھ جاتا ہوں۔
یہ حضرت ہمیشہ قرض مانگنے کے لئے آتے ہیں۔ ایک صاحب
ہیں جو ہمیشہ ایسے وقت آتے ہیں جب میں باہر جانے
والا ہوتا ہوں۔ ایک صاحب ہیں جب مجھ سے ملتے ہیں
کہتے ہیں: "میاں! عرصے سے میرا دل چاہتا ہے تمہاری
دعوت کروں" مگر کبھی اپنی خواہش کو پورا نہیں کرتے۔
ایک دوست ہیں، وہ آتے ہی سوالات کی بوچھاڑ کر
دیتے ہیں، جب میں جواب دیتا ہوں تو متوجہ ہو کر نہیں
سنتے۔ یا اخبار اٹھا کر پڑھنے لگتے ہیں، یا گانے لگتے ہیں۔
ایک صاحب ہیں جو جب آتے ہیں، اپنی ہی کہے جاتے
ہیں۔ میری نہیں سنتے۔

یہ سب میرے عنایت فرما اور خیر طلب ہیں۔ مگر
میں اپنی طبیعت کو کیا کروں، صاف صاف کہتا ہوں کہ
ان میں سے ہر اک سے کہہ سکتا ہوں:

"مجھ پہ احساں جو نہ کرتے تو یہ احساں ہوتا"

ترجما

تو پہلی بات، جو وہ ...... کہتے ہیں، (وہ) یہ ہوتی ہے۔
'آج تو دستے ......... لکھ ڈالے' میں سچی بات
کہوں کہ کچھ بھی نہیں لکھا۔ تو وہ ہنس کر اُتّر دیتے ہیں
کہ آخر اس شیل سنکوچ کی کیا ضرورت ہے:

خدا کے واسطے جھوٹی نہ کھایئے قسمیں
مجھے یقین ہوا ..... مجھ کو اعتبار ہوا

مل ملا کر شام کو واپس آئے، کھانے کے بعد باتیں ہوتی
ہیں۔ سونے کے وقت اپنا دن بھر کا کام اٹھا کر دیکھتا ہوں
تو ایک پرشٹ سے زیادہ نہیں، وہ بھی اشُدھ ...... کر وہ
...... میں آکر اُسے پھاڑ کر پھینک دیتا ہوں اور
دوسرے دن اپنے آتی تھے متر کو ناراض کر کے اپنے
گھر لوٹ آتا ہوں۔ میں کرتگھن ..........
کہا جاؤں گا، پر مجبور ہوں۔ اس پریئے کرپالو متر
کو بھی چھوڑ دوں گا۔

میں نے کچھ وِستار سے ان کا حال کہا ہے، پر
یہ نہ سوچنا کہ بس ان متروں کی سنکھیا سماپت ہو گئی،
جن سے میں چھٹی چاہتا ہوں۔ نہیں، ابھی بہت سے باقی
ہیں۔ یتھا ـــــ ایک مہاشے ہیں، جو مجھ سے (یوں)
کبھی نہیں ملتے، ...... جب آتے ہیں میں ان کا مطلب
سمجھ جاتا ہوں۔ یہ مہاشے ہمیشہ قرض مانگنے کے لئے
آتے ہیں۔ ایک مہاشے ہیں جو سدا ایسے سمے آتے ہیں
جب میں باہر جانے کو ہوتا ہوں۔ ایک مہاشے ہیں (کہ)
جب مجھ سے ملتے ہیں کہتے ...... "بھائی" (ایک)

اب چونکہ میں نے یہ حال لکھنا شروع کر دیا ہے، مناسب معلوم ہوتا ہے کہ چند احباب کے متعلق اپنے دلی خیالات ظاہر کر دوں۔ دروازے پر ایک گاڑی آ کے رکی ہے۔ میں سمجھ گیا کہ کون صاحب تشریف لائے ہیں۔ میں اُن کی شکایت نہیں کرنے کا، کیونکہ کیا یہ تعجب کی بات نہیں ہے کہ تین گھنٹے سے میں یہ مضمون لکھ رہا تھا اور کسی کرم فرما نے کرم نہیں فرمایا۔ اس لئے اس کے شکریہ میں میں اس مضمون کو اسی ناتمام حالت میں چھوڑتا ہوں اور اپنے دوست کا خیر مقدم کرتا ہوں۔ یہ دوست میری صحت کا بہت خیال رکھتے ہیں۔ جب آتے ہیں مجھ پر اس وجہ سے ناراض ہوتے ہیں کہ "تم اپنی صحت کا خیال نہیں رکھتے۔" میں جانتا ہوں کہ اس وقت بھی یہ کسی نئے حکیم یا ڈاکٹر کا حال سنائیں گے، جو بڑا حاذق ہے یا کوئی مجرب نسخہ میرے لئے کسی سے مانگ کر لائے ہوں گے۔

"آئیے آئیے، مزاج عالی؟ بہت دن بعد تشریف لائے۔" (ملخص)

●●

عرصے سے میرا دل چاہتا ہے تمہاری دعوت کروں، پر کبھی اپنی (اس) اِچھا کو پورا نہیں کرتے۔ ایک مِتر ہیں، وہ آتے ہی پرشنوں کی جھڑی لگا دیتے ہیں، جب ...... اُتّر دیتا ہوں تو دھیان سے سُنتے نہیں، اخبار اٹھا کر پڑھنے لگتے ہیں یا گانے لگتے ہیں۔ ایک صاحب ہیں، ...... جب آتے ہیں اپنی ہی کہے جاتے ہیں، میری نہیں سنتے۔

یہ سب میرے ہتیشی اور کرپالو ہیں، پر میں اپنی طبیعت کا کیا کروں؟ صاف صاف کہتا ہوں، اور ان میں ترنت سے کہہ سکتا ہوں: ـــ

"مجھ پہ احساں جو نہ کرتے تو یہ احساں ہوتا"

اب جبکہ میں نے یہ حال لکھنا شروع کر دیا ہے، اُچت پرتیت ہوتا ہے کہ کچھ اپنے مِتروں کے سمبندھ میں (بھی) اپنے ...... وِچار پرکٹ کر دوں۔ دروازے پر ایک گاڑی آ کر رکی ...، میں سمجھ گیا کہ کون صاحب تشریف لائے ہیں۔ میں اُن کی شکایت ...... کروں گا، کیونکہ یہ کیا آشچریہ نہیں ہے کہ میں تین گھنٹے سے یہ لیکھ لکھ رہا تھا اور کسی کرپالو نے کرپا نہیں کی۔ اس لئے ان کی اس کرپا کے اُپ لکچھ میں اس لیکھ کو اسی اَدھوری دشا میں چھوڑتا ہوں اور اپنے مِتر کا سواگت کرتا ہوں۔ یہ مِتر میرے سواستھ کا بہت دھیان رکھتے ہیں۔ جب آتے ہیں، مجھ پر اس کارن ناراض ہوتے ہیں ...... "تم اپنے سواستھ کا دھیان نہیں رکھتے۔" میں جانتا ہوں کہ اس وقت بھی یہ کسی (نہ کسی) ...... حکیم یا ڈاکٹر کا حال سنائیں گے، جو بڑا اَنوبھوی ہے، یا کوئی اَدبھوت یوگ میرے لئے کسی سے مانگ کر لائے ہوں گے۔

"آئیے، آئیے، چت پرسن ہے؟ بہت دنوں میں پدھارے!"

●●

جناب مصطفیٰ کمال ہاشمی
اسسٹنٹ لائبریرین خدا بخش لائبریری عظیم آباد پٹنہ

# آصفیہ لائبریری کے عربی، فارسی اور اردو مخطوطات: ایک تعارف

آصفیہ لائبریری جس کے مخطوطات سیکشن کا موجودہ نام اورینٹل مینوسکرپٹ لائبریری ہے، اس کا تعارف شعبۂ مخطوطات کے انچارج میر کرامت علی صاحب نے کرایا ہے اور چند معلومات اسی ادارہ کے محمد ابراہیم صاحب نے فراہم کی ہیں۔ یہ اطلاعات مجلہ VIGNANA SARASWATI کے پہلے شمارے میں شائع ہوئی ہیں، ان کا اردو ترجمہ دیا جاتا ہے:

آصفجاہی دورِ حکومت میں اسٹیٹ سنٹرل لائبریری "آصفیہ لائبریری" کے نام سے جانی جاتی تھی۔ مولوی سید حسین بلگرامی، نواب عماد الملک اور ملا عبدالقیوم نے مل کر اسے ۱۸۹۱ء میں قائم کیا تھا۔ بعد میں آصفیہ حکومت نے اس کے لئے ایک گرانٹ مقرر کردی جس کے بعد اسے عوام کے تصرف میں دے دیا گیا۔

وقت بوقت بہت سے نجی کتب خانے جو بعض عمائدین حیدرآباد کی ذاتی ملکیت تھے انھیں تحفۃً وصول کر کے یا قیمتاً خرید کر اس لائبریری کے ساتھ ضم کر دیا گیا۔ نواب عماد الملک اور نواب اعظم یار جنگ کے کتبخانوں کی کتابیں اس لائبریری کو تحفۃً مل گئیں اور حکیم سید محب حسین اور حکیم سید قاسم بیجاپوری کے کتب خانے خرید لئے گئے۔

اس پبلک لائبریری کا بنیادی مقصد اسکالروں کو سہولتیں پہنچانا اور ریسرچ اسکالروں کو قیمتی اور نادر مواد بہم پہنچانا تھا۔ اس مقصد کے تحت کلاسیکی اور جدید زبانوں کے نادر مخطوطات تحفۃً یا قیمتاً حاصل کیے گئے۔ اس طرح ان ادبی خزانوں کو صوبے سے باہر جانے سے روک دیا گیا جن میں سے بعض کے مالکان فروخت کر رہے تھے۔

حیدرآباد کو حکومت ہند سے الحاق اور اندھرا پردیش کے قیام کے بعد اس لائبریری کو "اسٹیٹ سنٹرل لائبریری" کے نام سے پکارا جانے لگا۔

۱۹۵۰ء میں انجمن ترقی اردو نے اس لائبریری کے اردو مخطوطات کی ایک مفصل فہرست تیار کرنے کا فیصلہ کیا اور یہ کام ایک اسکالر جناب نصیر الدین ہاشمی مرحوم کو سونپا گیا۔ انھوں نے کیٹلاگ تیار کیا، اسے ۱۹۶۱ء میں شائع کر دیا گیا۔ یہ مخطوطات قطب شاہی، عادل شاہی اور آصف جاہی عہد کے ادبیات پر مشتمل ہیں۔ ان میں سے متعدد مخطوطات دبستانِ دہلی اور دبستان لکھنؤ کے اسکالروں کی ملکیت رہے ہیں۔

اورینٹل مینوسکرپٹ لائبریری کا قیام اسٹیٹ آرکائیوز کے ایک جزو کی حیثیت سے ۱۹۶۷ء میں عمل میں آیا تھا تاکہ اس صوبے سے گرانقدر اور نادر مخطوطات کو بچا کر انھیں اسکالروں کو دستیاب کرایا جا سکے۔ بعد میں اورینٹل مینوسکرپٹ لائبریری اور ریسرچ انسٹی ٹیوٹ کو اسٹیٹ سنٹرل لائبریری کی عمارت میں منتقل کر دیا گیا اور اسٹیٹ آرکائیوز کا ایک علیحدہ شاخ کے طور پر سابق وزیر تعلیم شری وی۔ بی۔ نرسمہا راؤ کے ہاتھوں اس کا افتتاح ہوا۔ ۱۹۷۱ء میں اسے ایک ریسرچ انسٹی ٹیوٹ کا مرتبہ دیدیا گیا اور حکومت نے آندھرا پردیش اسٹیٹ آرکائیوز ڈپارٹمنٹ کے زیر نگرانی اس کے انتظام و انصرام کے لئے ایک جوائنٹ ڈائرکٹر کی اسامی کی منظوری دیدی۔ کاغذ اور پتوں پر لکھے متعدد نادر اور قیمتی مخطوطات اور مختلف زبانوں میں لکھی کتابیں خریدی گئیں۔ پہلی جنوری ۱۹۷۵ء کو آندھرا پردیش گورنمنٹ اورینٹل مینوسکرپٹ لائبریری اور ریسرچ انسٹی ٹیوٹ کو اسٹیٹ آرکائیوز سے علیحدہ کر کے ایک خود مختار ڈائرکٹوریٹ بنا دیا گیا اور اسٹیٹ سنٹرل لائبریری کے اردو، فارسی، عربی وغیرہ زبانوں کے سارے مخطوطات کو آندھرا پردیش گورنمنٹ اورینٹل مینوسکرپٹ لائبریری و ریسرچ انسٹی ٹیوٹ میں منتقل کر دیا گیا۔ اس ریسرچ انسٹی ٹیوٹ میں

عربی، فارسی، اُردو، پشتو، ترکی، پنجابی زبانوں میں ۷۴ موضوعات مثلاً قرآن، عبادات، تصوف، تاریخ، احادیث وغیرہ پر ۲۰،۰۰۰ مخطوطات ہیں، جن میں سے زیادہ تر غیر مطبوعہ اور نادر ہیں مثلاً :

(۱) **مختصر الکافی (فقہ حنفیہ)**: اس نسخہ کی تدوین ۴۱۷ھ میں ہوئی اور اس انسٹی ٹیوٹ کا یہ سب سے پُرانا مخطوطہ ہے۔ (قدیم فہرست میں سال کتابت ۴۱۷ھ !!)

(۲) آخری خلفائے عباسیہ کے عہد کے مشہور درباری خطاط **یاقوت المستعصمی** کا لکھا ہوا قرآن مجید یہ نسخہ ۶۶۱ھ میں لکھا گیا۔ اس پر قطب شاہی خاندان کے فرماں روا **محمد قطب شاہ** اور مغل خاندان کے محمد شاہ کی مُہریں بھی ہیں۔

(۳) **محمد بن قوام بن محمد زین ترک** کا تصنیف کردہ ایک اور عربی مخطوطہ جس کا نام **"کتاب المقترح الفنون"** ہے اور جس کی تدوین **یوسف دوئی** سلیمان نے کی، عربی اور دوسرے غیر ملکی اسکالروں کے لئے ایک دلکش نمونہ ہے۔ اسے ۸۷۷ھ میں لکھا گیا۔ اس طرح یہ پانچسو سال سے زیادہ پُرانا نسخہ ہے۔

(۴) قطب شاہی عہد کے درباری شاعر **غواصی** کا ایک کشکول۔

(۵) مرزا غالب کے اشعار کا مطبوعہ کشکول، جسے **تصحیح** کے لئے غالب کی زندگی میں چھاپا گیا تھا۔ تصحیح کے بعد مرزا غالب نے حاشیہ پر اپنے خیالات کا اظہار کیا ہے۔ حاشیہ پر مرزا غالب کا دستخط بھی ہے جس کی تاریخ ۱۸۳۵ء کی ہے۔

(۶) **کتاب الحدیث** جو ہرن کے چمڑے پر لکھی ہے۔

(۷) ہرن کے چمڑے پر لکھا کلام پاک کا بہت چھوٹی تقطیع کا **نسخہ** — جسے **محدّب** شیشہ کے بغیر پڑھا نہیں جاسکتا۔

دنیا کے ہر خطے سے اسکالر اس انسٹی ٹیوٹ میں آتے ہیں اور ضوابط کے تحت مراعات پاتے ہیں۔ آندھرا پردیش گورنمنٹ اورنٹیل مینوسکرپٹ لائبریری اور ریسرچ انسٹی ٹیوٹ کے بعض نادر مخطوطات رفتہ رفتہ شائع کیے جائیں گے۔

میر کرامت علی

---

اس لائبریری میں محفوظ مختلف زبانوں کے مخطوطات کی تفصیل درج ذیل ہے :-

| زبان | تعداد مخطوطات |
|---|---|
| تلگو | ۴۹۳ (۴۲۰، اتاڑ کے پتے پر مشتمل) |
| سنسکرت | ۴،۰۰۹ (۲۶۶۵ " " ") |
| تامل | ۱۶۵ (۱۶۳ " " ") |
| کنّاڈا | ۵۸ (۱۷ " " ") |
| ہندی | ۱۳ |
| مراٹھی | ۸۴ |
| انگریزی | ۴۰ |
| عربی | ۶،۳۳۷ |

| زبان | تعداد مخطوطات |
|---|---|
| فارسی | ۸،۹۱۵ |
| اُردو | ۱،۶۷۴ |
| ترکی | ۱۴ |
| پنجابی (اُردو رسم الخط) | ۴ |
| سندھی | ۳ |
| پشتو | ۳ |
| ہندی (اُردو رسم الخط) | ۶ |
| کل تعداد | ۲۲،۸۷۸ |

## کیٹلاگ

اُردو کے ۱،۶۷۴ مخطوطات میں سے ۱۳۴۳ کا کیٹلاگ جناب نصیر الدین ہاشمی مرحوم نے ۱۹۶۱ء میں تیار کر دیا تھا۔ اس کے علاوہ عربی، فارسی اور اُردو مخطوطات کے مزید چار کیٹلاگ بھی تیار ہو گئے ہیں۔

ایس، محمد ابراہیم

# خاندان صادق پور کا ایک تیرہ ۱۳ سالہ جینئیس شاعر

آپ نے کسی تیرہ چودہ سال کے لڑکے کی ایسی اعلیٰ شاعری کے نمونے اپنے زمانے میں شاید کہیں نہ دیکھے ہوں گے جیسی ڈھلی منجھی نکھری ہوئی زبان میں پختہ، پاکیزہ اور بلند فکر کے ساتھ خاندان صادق پور کے اس ٹوٹے ہوئے تارے اعجاز حسن نے کی، جو پٹنہ کے بجائے کراچی کے آسمان پر اپنی لمحاتی چمک دکھا کے پورے چودہ سال کی کچی عمر میں اپنے پیدا کرنے والے سے جا ملا۔

خدابخش لائبریری کے ذخیرے میں حال ہی میں ایک غیر معمولی شعری مجموعے کا اضافہ ہوا ہے "نقش اعجاز" کے نام سے احمد حسن صاحب (احمد حسن ایم اے علیگ، ۶۳/۱، شریف آباد، کراچی ۱۹) جلنے والم کی آخری یادگار کے طور سے اس کے ہم وطنوں کو سوغات دیجی ہے۔ خوبصورت کتابت و طباعت سے آراستہ ۱۰۴ صفحوں پر پھیلا ہوا یہ مجموعۂ کلام ایسی قیمتی سوغات ہے جسے شعر پسند مدتوں نہ بھلا سکیں گے۔ اعجاز کی نظموں کے چند اقتباسات ملاحظہ ہوں :

میں کچھ ہی کہوں، تم کچھ ہی کہو، یہ ہستی ایک پہیلی ہے ! / سب اپنی ہی دھن میں گاتے ہیں، سب اپنی تان اڑاتے ہیں / کہتا ہے کوئی اک خواب ہے یہ، کہتا ہے کوئی بے آب ہے یہ / کچھ ایسے بھی جن کی نظروں میں، اک کیف ہے یہ سرمستی ہے / میں کہتا ہوں دل ہی دنیا ہے / اور دل ہی حاصل ہستی ہے !

۲

کیسی بڑائی کیسی شان، اپنی ہستی کو پہچان / چند دنوں کا ہے مہمان، کل من علیہا فان / دل پہ اٹھا مت بار الم، ہر لمحہ رہ خوش خرم / کیوں کھاتا ہے جھوٹی قسم ! لب پہ خدا ! اور دل میں صنم !!

۳

جب تک سفر تھا جاری، منزل تھی دور مجھ سے، راحت تھی دور مجھ سے / لو ختم یہ سفر ہے، منزل قریب تر ہے، اب دائمی حضر ہے / جب تک سفر تھا جاری، وحشت تھی اور اداسی، تھا لمحہ لمحہ بھاری، منزل تھی دور مجھ سے / اب ختم یہ سفر ہے، دل کتنا پُر سکوں ہے، وحشت نہ اب جنوں ہے / میں خوب جانتا ہوں، کیوں لوگ غمزدہ ہیں / ہر وقت کیوں دعا ہے ! اب میں ہوں اور خدا ہے !!

۴

**پھر** دھوپ میں ہے نرمی، پھر آج فضا گھر کی، خوشبو سے معطر ہے، کیا خوب یہ منظر ہے / **پھر** ایک حسیں تتلی، بر دوشِ صبا آئی، بیلوں پہ چنبیلی کی، لہراتی ہوئی آئی / **پروردۂ** قدرت ہے، شہکارِ صباحت ہے / **رنگین** قبا پہنے، زرّیں عبا پہنے / **کیا** شوخ سی پھرتی ہے، ہر پھول پہ گرتی ہے / **اس** گلشنِ عالم میں، دل بھی ہے مرا تتلی / **آئے گی** خزاں جس دم، یہ پھول نہ یہ تتلی / **دو دن** کی خوشی ہے یہ / دو دن کی ہنسی ہے یہ / **تجھ کو** بھی فنا آخر / **مجھ کو** بھی فنا آخر۔

۵

**کوئی** عنواں بھی لکھوں تو کیا لکھوں / **بے** سروپا ہے حیاتِ مختصر / **سوچتا** ہوں اس کو آخر کیا کہوں / **زندگی** ہے اک غبارِ رہگذر / **سایۂ** غولِ بیابانی ہے یہ / **وحشت** آہوئے صحرا سربسر / **فیل** بے زنجیر و شترِ بے مہار / **دامِ** گیسوئے شبِ وحشت اثر / **ایک** نغمہ جس میں کوئی سُر نہ تال / ایک بے معنی سی تحریر و سطر...

**پھڑ پھڑانے** سے بھی جو محروم ہو / **میں** ہوں ایسا طائرِ بے بال و پَر / **اس** کے پیچھے بھاگتا پھرتا ہوں میں / **ہوتی** جاتی ہے یہ مجھ سے دور تر!

**تو** کسی سے بھی وفا کرتی نہیں / **کوئی** تجھ کو لاکھ چاہے عمر بھر / **زندگی** پھر بھی ہیں سب تیرے اسیر / **ہو سکے** جتنا بھی تجھ سے ناز کر!

۶

**جو** ہے یقین وہ بھی، اک وہم بے گماں ہے / **ہر** نقش نقشِ باطل، ہر شے دھواں دھواں ہے / **مت** بھول اس جہاں میں، ہر لمحہ امتحاں ہے / **سب** ہیں نشاں اسی کے، جو آپ بے نشاں ہے / **کیا** اعتبارِ ہستی! **جو** دم ہے ارمغاں ہے!! **اعجاز** ایک دل ہی مقصودِ دو جہاں ہے!!!

۷

**مصوّرِ** جہاں بتا، تری مصوّری کا میں، نہیں ہوں شاہکار کیا؟ / **کہاں** ہے میری شکل اور؟ کہیں نہیں، کہیں نہیں!

**یہ** بات ابھی ہے راز کی / **ہے** مقصدِ حیات کیا / **ہے** مقصدِ ممات کیا / **قیود** ہست و بود کیا / **نیاز** و ناز کے لئے / **یہ** غائب و شہود کیا / **یہ** راز کیسے فاش ہو / **خلش** جو بن کے ہے نہاں

مرے حریم ذات میں !!۔

۸

یہ جو مہلت بھی ہے، اس کو غنیمت جان تو اس دار فانی میں / جگنوؤں کی طرح تو بھی خاک میں ملنے سے پہلے، اپنے اخلاق حمیدہ سے / فروغ حسن عالم کا کوئی سامان کرتا جا !!۔

۹

**شبستانوں** میں آویزاں تھے جن کے اطلس و کمخواب کے پردے / **منور** جن کے ایوان شمع کافوری سے رہتے تھے / **بگولا** بن کے پھرتی ہیں ہواؤں میں صورتیں ان کی / **ہوا** کی سنسناہٹ داستاں ان کی سُناتی ہے۔

**تو** پھر ہم تو گرفتار بلا، انجام ہستی پر، نوا سنج فغاں کیوں ہوں۔

**جہاں** تک ہو سکے ہم سے / **کچھ** ایسا کام کر گزریں / کہ اس مہماں سرائے میں، ہمارے بعد جو آئے / اسے تسکین و راحت کا تو کچھ ساماں میسر ہو۔

نظموں کے ان اقتباسات میں موت، ہمہ وقت ہمہ جا چھائی ہوئی موت کا خیال مشترک اور لازمی عنصر کے طور سے شامل ہے۔ لیکن یہاں یہ بزدل بنانے والا، یا بے عمل کرنے والا خیال نہیں ہے، بڑا جاندار، فعال اور زندگی کو توری بنانے والا خیال ہے، ایسی ہی کہ اچھے انسان کو یہ خیال رہنا چاہیے کہ وہ یہاں ابدالآباد تک رہ پڑنے کا ٹھیکہ لے کر کے نہیں آیا، پچھے کب رہے جو ہم رہیں گے، تو اس مہمان سرائے میں "بارے کچھ کر کے چلو یاں کہ بہت یاد رہو"

احمد حسن (اشک) معاصر قدیم کا ایک اہم نام رہا ہے۔ اگر ان کے بیٹے اعجاز حسن زندہ ہوتے تو اس کلام کو شمس تبریز اور رومی کا "من تو شدم تو من شدی" سمجھا جاتا۔ معاصر میں شائع شدہ (۱۹۴۶ء) احمد حسن صاحب کی ایک نظم درج ذیل ہے:

**اے سیل رواں** (مجھے بھی سیل رواں ساتھ تیرے جانا ہے ٹھہر! ٹھہر! اسی سمت کو دیار حبیب ہے) :-

اے سیل رواں رک جا / دم بھر کے لئے رک جا / جاتا ہے کہاں تجھکو / کس دُھن میں رواں ہے تو؟ / جتائی **فرقت** ہے / ہر لفظ عیاں تیری / میں خوب سمجھتا ہوں / منزل ہے کہاں تیری / گو سینۂ گیتی میں اک رازِ نہاں ہے تو /

اے پیکرِ بے تابی ! / اے خوگرِ بے تابی / میں خود بھی تڑپتا ہوں، سُن سُن کے فغاں تیری / اک جذبۂ الفت ہے / موجوں کا تلاطم کیا ؟ / اک سوزِ محبت ہے ! / پانی کا ترنم کیا ؟ / دل خوب سمجھتا ہے غمگین نواؤں کو / بدمست گھٹاؤں کو، متوالی ہواؤں کو / اے سیلِ رواں لیکن / دم بھر کے لیے رُک جا ! جانا ہے وہیں مجکو !! / منزل ہے جہاں تیری ! / چلتا ہوں میں چلتا ہوں / جانا ہے وہیں مجکو ! / تو بحر کا جویا ہے / دل بحر کا شیدا ہے / اک جلوۂ رنگیں کی / مجکو بھی تمنا ہے / اس قید محبت سے آزاد نہیں کوئی ! / آزاد کہاں ہوں میں، آزاد کہاں ہے تو ! / دل جس نے کیا روشن / اک حُسن کے پرتو سے / اس حسنِ مجسم کو / اس نور کے پیکر کو / مدت سے نہیں دیکھا / وہ صبحِ بہاراں اب / وہ گلشنِ خنداں اب ! / پامالِ خزاں کیوں ہے ؟ / آنکھوں سے نہاں کیوں ہے ؟ / اے سیلِ رواں لے چل / ساتھ اپنے مجھے لے چل ! / جانا ہے وہیں مجکو، منزل ہے جہاں تیری !!

لیکن اعجاز حسن کی پختہ تحریر (شامل اشاعت) اور پختہ خیالات کی روشنی میں انھیں اعجاز حسن کے سوا کسی سے منسوب نہیں کیا جا سکتا۔ اور اس امر کا اقرار کرنا پڑتا ہے کہ خدا کی خدائی میں یہ کرشمے بھی دیکھنے کو مل جاتے ہیں کہ بارہ تیرہ سال کا بچہ اس فکری پختگی کے ساتھ ایسی خوبصورت نظمیں کہہ سکے۔ آخر جب جینئس کا لفظ بنا ہے تو اس کی تعبیر بھی تو نکلتی ہی رہے گی!

●●

پروفیسر سید شاہ عطاء الرحمن عطا کاکوی
خدا بخش لائبریری، پٹنہ

## تصحیح و اضافہ

# مسامحات مرآۃ العلوم جلد سوم

(۱۸۷)- صفحہ ۲۶، نمبر کتاب ۳۵۶۰- نام کتاب "بدیع النصاب"۔ فہرست میں اس کتاب کو خسرو دہلوی سے منسوب کیا ہے۔ یہ مسئلہ مختلف فیہ ہے۔ دوسری بات یہ ہے کہ اس کتاب کو کتب منظومہ کے تحت مندرج کیا ہے۔ یہ کتاب فرہنگ کے نوع کی ہے اور اس کا نام "نصاب بدیع" بھی ہے اور جیسا کہ ایک نسخہ مخزونہ موزہ ملی پاکستان کراچی مرتبہ عارف نوشاہی کے صفحہ ۳۴۶ پر بنام "نصاب تجنیس الالفاظ" مندرج ہے، وہاں بھی اس کو امیر خسرو سے منسوب بتایا ہے۔ حالانکہ یہ بھی وہی کتاب ہے جس کا نام یا تو بدیع النصاب ہے، یا نصاب بدیع۔ ان تینوں نسخوں میں جو ابتدائی مصرع ہے، وہ یکساں ہے مثلاً :

مصر شہر، و شہر ماہ و ماہ آب و خوف سہم

کتبخانۂ خدابخش میں اس کتاب کے کئی نسخے پائے جاتے ہیں۔ ایک نسخہ نمبر (D) ۲۸۷۱ نصاب بدیع کا ترقیمہ اس طرح ہے : "نسخۂ نصاب بدیع من تصنیف بدیعی"۔ اس سے سراغ ملتا ہے کہ یہ کتاب دراصل بدیعی کی تصنیف ہے، جو نصاب مثلث کا بھی مصنف ہے۔ نصاب مثلث کے کئی نسخے اس کتبخانہ میں موجود ہیں۔

نصاب بدیع کے ایک نسخہ ۱۶۰۷ نمبر (کیٹلاگ انگریزی جلد ہفتم) کے بارے میں فہرست نگار نے جو اطلاع درج کی ہے اس میں نہ امیر خسرو کا نام ہے، نہ بدیعی کا۔

اسی کتبخانہ میں ایک اور کتاب بنام شرح نصاب بدیع ہے، جس کا شارح ٹیک چند بہار ہے۔ اس کتاب پر بھی فہرست نگار کی اطلاع میں امیر خسرو کا نام نہیں آتا (کتاب نمبر ۸۳۲ (فہرست انگریزی جلد نہم) خان بہادر مقتدر گویا اس نتیجہ پر پہنچے ہیں کہ یہ کتاب امیر خسرو کی تو ہے ہی نہیں، اب رہ گئے بدیعی، تو کتاب نمبر D ۲۸۷۱ کے ترقیمے کی رو سے یہ کتاب بدیعی کی کہی جا سکتی ہے۔

مرآۃ العلوم جلد دوم کے صفحہ ۱۵ پر نصاب بدیع کے مصنف کا نام محمد شریف بتایا گیا ہے حالانکہ اسی کتاب کے متعلق جو انگریزی کیٹلاگ نمبر ۱۶۰۷ میں اطلاع ملتی ہے، اس سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ محمد شریف نصاب بدیع کا مصنف نہیں بلکہ اس نے اپنے دیباچہ کے ساتھ اس کتاب کی ترتیب کا کام انجام دیا ہے۔ محمد شریف بھی امیر خسرو کو نصاب بدیع کا مصنف نہیں سمجھتا۔ خالق باری ہی کی طرح نصاب بدیع بھی خسرو کے نام سے منسوب کر دی گئی ہے۔

(۱۸۸)- صفحہ ۵۶۔ کتاب نمبر ۲۹۲۹۔ کتاب کا صحیح نام لب لباب ہے۔ لباب الالباب نہیں۔ دوسری بات یہ کہ اس کے مصنف غلام حسین نہیں بلکہ حسین واعظ کاشفی ہیں۔

(۱۸۹)- صفحہ ۵۶۔ کتاب نمبر ۲۹۰۳۔ نام کتاب مجموعۂ اشعار۔ یہ مجموعۂ اشعار نہیں ہے۔ اس غلطی کی نشاندہی ڈاکٹر عتیق الرحمٰن نے جرنل نمبر ۲۶-۲۷ صفحہ ۱۳۳ میں کر دی ہے کہ یہ دیوان واآلہ ہے۔ مگر وہ اس کا فیصلہ نہ کر سکے کہ کون واآلہ؟ دوسرے یہ کہ اس کی تحریر کی تاریخ انھوں نے گیارھویں صدی ہجری بتائی ہے۔ اصل یہ ہے کہ یہ دیوان والہ داغستانی کا ہے جس کا پورا نام علی قلی خاں ہے اور جو ریاض الشعرا کا مصنف ہے۔ یہ دیوان مکتوبہ بارھویں صدی کا ہے۔ کتب خانہ کی توضیحی انگریزی فہرست جلد سوم میں اضافی صفحات (ADDITIONS) کے تحت یہ اطلاع ملتی ہے کہ دیوان والہ کو ڈاکٹر مجتبیٰ انصاری نے مرتب کیا ہے۔ والہ داغستانی پر ڈاکٹر عبدالغفار انصاری نے مقالہ لکھ کر پی ایچ ڈی کی ڈگری حاصل کی ہے۔ یہ مقالہ اب اشاعت پذیر بھی ہو چکا ہے۔

(۱۹۰)- صفحہ ۶۷۔ کتاب نمبر ۳۴۷۵۔ نام کتاب دیوان عرفی۔ فہرست میں کاتب کا نام نہیں۔ بلکہ اس کا نام شیخ بسادن ہے۔ کتابت کی تاریخ ۱۱۸۹ھ نہیں بلکہ ۱۱۸۸ھ ہے۔ تعداد سطر ہر صفحہ پر ۳ لکھی گئی ہے۔ حالانکہ ۱۳/۱۴ ہے۔

(۱۹۱)- صفحہ ۶۷۔ کتاب نمبر ۳۳۰۱۔ نام کتاب دیوان عرفی۔ کاتب کا نام فہرست میں الیاس لکھا گیا ہے۔ حالانکہ نام صحیح طور پر پڑھا نہیں جاتا۔ مخطوطہ میں عبد کرام الماس ہے۔ جس کو الیاس سمجھا گیا۔ فن کے کام میں غزلیات ظاہر کرنا غلط ہے۔ اس میں قصاید و قطعات ہیں غزل ایک بھی نہیں۔
دراصل یہ ایک بیاض ہے جس میں مختلف نثری تحریریں ہیں اور ناقص الطرفین ہے۔

(۱۹۲)- صفحہ ۱۰۳۔ کتاب نمبر ۲۳۹۲۔ یہ کتاب بیاض اشعار تو ہے۔ مگر اس میں ورق ۸۲ تا ۱۳۱ ولی دکنی کا اردو کلام ہے اور اس کا کاتب امان اللہ بیگ ہے۔ چونکہ پوری بیاض میں ایک ہی قسم کی تحریر ہے اسی لیے

قیاس یہی ہے کہ سب کا کاتب وہی ابن اللہ یار بیگ ہے۔ فہرست میں نہ تو کاتب کا نام درج ہے اور نہ کیفیت میں ولی دکنی کا ذکر ہے۔

(۱۹۳)- صفحہ ۱۰۴- کتاب نمبر ۳۵۲۵- فہرست میں کاتب کا نام ندارد- اس کا نام محمد قیاس کاظم ہے۔ سنہ کتابت کے کالم میں دسویں صدی ہجری غلط- کتابت کی تاریخ ۱۲۶۹ھ ہے۔

(۱۹۴)- صفحہ ۱۰۵- کتاب نمبر ۳۴۸۳- اس بیاض کے مرتب یا مالک امیر حیدر نامی ہیں- مگر فہرست میں سید ابن مرتضیٰ بلگرامی کا نام درج ہوگیا ہے- حالانکہ خود امیر حیدر خاں کی تحریر ثبت ہے کہ "ہذا بیاض ببرادرم عزیز از جان سید ابن مرتضیٰ عرف اچھے میاں سلمہ اللہ تعالیٰ دادہ ام"۔ (امیر حیدر ۲۲ جون ۱۷۸۰)، لہٰذا یہ بیاض امیر حیدر کی ہے، ابن مرتضیٰ کی نہیں۔

(۱۹۵)- صفحہ ۱۰۶- کتاب نمبر ۳۹۴۱- بیاض درد- دراصل یہ کتاب اوراد کی ہے اور عربی میں ہے- اس کا اندراج فارسی مخطوطات کی فہرست میں مناسب نہیں۔

(۱۹۶) صفحہ ۱۰۸- کتاب نمبر ۳۰۲۷- یہ بیاض ہے، جس میں فارسی کے مختلف نثری رسالے ہیں اور درمیان میں دس اوراق منظومات کے بھی پائے جاتے ہیں- اس بیاض کا نام بیاض احمد بتایا گیا ہے- اور مصنف (؟) کا نام احمد علو- بیاض سے اس کی تصدیق نہیں ہوتی- دوسرے یہ کہ اوراق کی تعداد ۸ بتائی ہے، حالانکہ منظومات کا حصہ دس اوراق پر مشتمل ہے- سطروں کی تعداد ۲۷ کی بجائے ۲۹ ہونا چاہئے- اور چہار کالمی ہے۔

(۱۹۷) صفحہ ۱۱۰- کتاب نمبر $\frac{۴۱۵۰}{۲}$ نام کتاب "یکصد و بست اشعار" لکھا ہے- حالانکہ یہ نام نہیں تفصیل ہے- اس کا نام "مثنوی سراپا" ہے- اس کے مصنف کا نام بھی نہیں بتایا گیا- اس کا نام نجیب حسین ہے۔

(۱۹۸) صفحہ ۱۱۰- کتاب نمبر $\frac{۲۹۱۶}{۲}$، یہ بیاض اردو کی ہے- کیفیت میں اشارہ تو کیا گیا ہے، مگر اس کا اندراج فہرست فارسی میں نامناسب ہے۔

(۱۹۹) صفحہ ۱۵۷، کتاب نمبر ۲۸۱۱- نام کتاب "گلستاں و بوستاں" کیفیت کے خانہ میں یہ اطلاع ہونی چاہیے تھی کہ اس کتاب کے حوض میں گلستاں ہے اور حاشیہ پر بوستاں۔

(۲۰۰) صفحہ ۱۵۷، کتاب نمبر ۲۸۴۶- نام کتاب گلستاں- سنہ کتابت ۱۱۷۳ھ مرقوم ہے- حالانکہ صحیح سنہ ۱۱۷۳ فصلی ہے- کیفیت میں یہ اطلاع بڑھانی ہے کہ ناقص الاول ہے۔

(۲۰۱)- صفحہ ۱۵۷، کتاب نمبر ۲۵۸۴- کتابت کی تاریخ فہرست میں دسویں صدی بتائی گئی ہے، حالانکہ کتابت

کے ترقیمے سے ظاہر ہے کہ ۱۰۸۱ھ کی تحریر ہے۔ یعنی گیارھویں صدی ہجری۔ کتابت کے کالم میں بجائے دسویں صدی' ۱۰۸۱ ہجری لکھنا چاہیے تھا۔

(۲۰۲) صفحہ ۱۵۸، کتاب نمبر ۲۹۰۴۔ نام گلستاں، اسمائے کتب کے کالم میں گلستاں؛ بوستاں مرقوم ہے مگر فی الحال مجلد کتاب میں صرف گلستاں ہی کا نسخہ ہے۔ دونوں کو الگ الگ مجلد کر دیا گیا ہے۔ فہرست میں کاتب کا نام خیر اللہ بتایا گیا ہے۔ مگر کتاب میں کہیں اس کا نام نہیں۔ البتہ بوستاں میں اس کا نام ہے۔ اس لئے قیاس یہی کیا جاتا ہے کہ گلستاں کا کاتب بھی وہی ہے۔ فہرست میں دونوں کتابوں کے اوراق کی تعداد ۲۶۹ بتائی گئی ہے۔ مگر دراصل گلستاں کے اوراق کی تعداد صرف ۱۱۲ ہے اور بوستاں کی ۱۴۲۔ لہٰذا مجموعی اوراق کی تعداد بجائے ۲۶۹ کے صرف ۲۵۴ ہوتی ہے۔

(۲۰۳) صفحہ ۱۵۸، کتاب نمبر ۲۹۵۷، نام کتاب گلستاں۔ کیفیت کے خانے میں یہ اندراج چاہیے: "ناقص الاول خیلی بوسیدہ وخستہ۔

(۲۰۴) صفحہ ۱۵۸، کتاب نمبر ۳۰۰۵، نام کتاب گلستاں۔ کاتب کا نام فہرست میں نہیں لکھا۔ ترقیمہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس کا نام سعد اللہ تھا۔ سنہ کتابت میں ۱۰۳۱ھ مندرج ہے۔ ۱۰۳۱ فصلی چاہیے۔ ترقیمے میں ایسا ہی لکھا ہے اور اس کی صراحت بھی کر دی ہے کہ سنہ جلوس محمد شاہ۔ (نوٹ: یہاں کاتب سے خود تسامح ہو گیا اور اس نے سنہ جلوس کو ۱۱۳۶ فصلی سے مطابق بتایا ہے۔ حالانکہ محمد شاہ ۱۱۳۱ھ میں تخت نشیں ہوا لہٰذا سنہ جلوس کی مطابقت ۱۱۴۱ھ سے ہو گی اور فصلی سنہ ۱۱۳۱)

(۲۰۵) صفحہ ۱۵۸، کتاب نمبر ۳۰۳۱-۴۔ نام کتاب گلستاں، فہرست میں تعداد اوراق ۱۳۵ ہے۔ مگر حقیقتاً اس کی تعداد ۱۲۹ پائی جاتی ہے۔ ایک ورق کسی دوسرے نسخہ کے آخر میں منسلک ہو گیا ہے، جس میں ۱۳۲ تحریر ہے۔

(۲۰۶) صفحہ ۱۵۹، کتاب نمبر ۳۴۰۰، نام کتاب شرح گلستاں، فہرست میں نام غلط مندرج ہے۔ یہ دراصل گلستاں ہی کا نسخہ ہے۔ ترقیمہ سے بھی یہی ثابت ہے۔ مصنف کا نام سعدی شیرازی لکھنا چاہیے۔ کتابت کی تاریخ ۱۲۵۱ھ بتائی گئی ہے۔ ترقیمہ میں ۱۲۵۱ فصلی مندرج ہے۔ کیفیت کے خانہ میں یہ اطلاع ہونی چاہیے تھی کہ ناقص الاول ہے۔

(۲۰۷) صفحہ ۱۵۹، کتاب نمبر ۳۴۰۱، نام کتاب شرح گلستاں۔ کیفیت کے کالم میں اضافہ کیجیے: ناقص الاول۔

••

جناب فضیل احمد قادری
خدا بخش سینئر ریسرچ فیلو، لائبریری پٹنہ



(۱) — صفحہ ۲۱۱ کتاب نمبر ۲۴۴۳ - نام کتاب شرح کافیہ غلطی سے شرح کلام ابن حاجب لکھا گیا ہے۔ دراصل یہ ابن حاجب کی مشہور زمانہ کتاب کافیہ کی شرح ہے جو تصوف کے انداز پر میر عبدالواحد بلگرامی (م ۱۶۰۸ء) کی تحریر کردہ ہے۔

(۲) — صفحہ ۲۲۱ کتاب نمبر ۲۴۴۸ - نام کتاب کحل العینین فی تفضیل غوث الثقلین ہے۔ اس کے ساتھ ایک اور کتاب مجلد ہے جو بلا عنوان ہے اور نبوت و ولایت کے فرق کو واضح کرتی ہے۔ پہلی کتاب کے کل ۴۴ اوراق ہیں اور دوسری کے ۵۷۔ غلطی سے صرف پہلی کتاب کا نام اور کل اوراق ۱۰۰ لکھ دیا گیا ہے۔ مزید براں مصنف اور کاتب کا نام نہیں دیا گیا ہے۔ کحل العینین کے مصنف محمد اسمٰعیل ہیں۔ دوسری کتاب کسی نامعلوم مصنف کی تحریر کردہ ہے۔ کاتب کا نام محمد یحیٰی ہے۔

(۳) — صفحہ ۲۲۴ - کتاب نمبر ۲۴۵۵ ' نام کتاب گلشن توحید ' مثنوی معنوی کے کچھ اشعار کی شرح ہے۔ فہرست میں مصنف کا نام درج نہیں۔ جبکہ مخطوطے کے سرورق پر مصنف کا نام شاہدی آفندی لکھا ہوا ہے۔

(۴) — صفحہ ۲۲۵ ' کتاب نمبر ۲۸۳۸ ' نام کتاب مشکوٰۃ الانوار ' محمد باقر بن تقی مجلسی کی تصنیف ہے اور قرآنیات پر ہے۔ اس کا اندراج تصوف کی کتابوں کی ضمن میں ہو گیا ہے۔ یہ رسالہ ۷۶ اوراق پر مبنی ہے۔ اس میں ایک اور بلا عنوان رسالہ مجلد ہے ' جو کسی نامعلوم مصنف کی تصنیف ہے۔ مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ اہل بیت کے فضائل پر ہے۔ فہرست میں صرف مشکوٰۃ الانوار کا ذکر ہے اور اس کے اوراق ۱۰۸ بتائے گئے ہیں۔

(۵) — صفحہ ۲۳۶ - کتاب نمبر ۴۰۰۷ ' نام کتاب مکتوب توحیدی ' یہ عبداللہ قطب بن شمس الدین ابوسعید کے خطوط ہیں۔ مرآۃ العلوم میں مصنف کا نام درج نہیں۔ ان خطوط کا ایک مجموعہ ہینڈ لسٹ رجسٹر نمبر ۴ میں بھی ہے جس کا عنوان روایات شمس الدین ابوسعید درج ہے۔ اس کا ایکسیشن نمبر ۱۲۱۲ ہے۔

(۶) — صفحہ ۲۳۰ ' کتاب نمبر ۳۰۱۰ نام کتاب ملفوظات رکن الدین شطاری ہے۔ فہرست میں ملفوظات قطب الدین شطاری درج ہے۔ اس مخطوطے کا ایک نسخہ ہینڈ لسٹ رجسٹر نمبر ۴ میں بھی ہے ' جس کا ایکسیشن نمبر ۱۸۴۲ ہے۔

(۷) — صفحہ ۲۳۷ ' کتاب نمبر ۲۰۷۶ - نام کتاب ترجمہ منہاج العابدین - یہ ترجمہ نہیں ' بلکہ امام غزالی کی تصنیف منہاج العابدین کا اصل متن ہے۔ مصنف کے خانے میں کاتب کا نام درج ہو گیا ہے۔ حاشیے پر لوک شاہ کی کتاب مناقب غوثیہ تحریر ہے ' جس کا ذکر نہیں کیا گیا ہے۔

(۸) — صفحہ ۲۳۸ ' کتاب نمبر ۲۲۰۶ - نام کتاب منیح الغافلین - کتاب کا صحیح عنوان منیح الافاضلین ہے۔ سرورق پر محمد عبداللہ ۱۳۰۹ھ کی مہر ثبت ہے ' جس کا ذکر نہیں کیا گیا ہے۔

(۹) - صفحہ ۲۳۸ - کتاب نمبر ۳۴۲۲، نام کتاب شرح نزہت الارواح، اوراق اول و آخر پر سید عبدالرحیم کے علاوہ حسن علی عبدالرحیم کی مہر بھی ثبت ہے جس کا ذکر کیفیت میں نہیں کیا گیا ہے۔

(۱۰) - صفحہ ۲۳۸، کتاب نمبر ۲۵۱۵، نام کتاب انتخاب نفحات الانس، انتخاب کرنے والے کا نام مخطوط پر عبدالفتاح عسکری درج ہے، جس کا ذکر نہیں کیا گیا۔

(۱۱) - صفحہ ۲۳۹ - کتاب نمبر ۳۱۸۱، نام کتاب نقد النصوص فی شرح نقش الفصوص مصنف عبدالرحمن جامی، تعداد اوراق ۱۶۳ - سطور ۲۲-۲۳، سنہ کتابت ۱۲۶۶ھ موضوع تصوف خط نستعلیق، سائز ۱۵x۶ : ۱۵x ۵ر۲۱ - اس کا ذکر مطبوعہ فہرست میں نہیں ہے۔ بعد کا اضافہ ہے اور عربی نمبر ۳۰۱۲ سے منتقل ہو کر آئی ہے۔

(۱۲) - صفحہ ۲۳۹ - کتاب نمبر ۲۸۵۳، نام کتاب نور الاسلام، مصنف نامعلوم، یہ کتاب عقائد پر ہے۔ مگر یہاں تصوف میں شمار کی گئی ہے۔

(۱۳) - صفحہ ۲۴۰ - کتاب نمبر ۳۳۵۲، نام کتاب وصایا شیخ الاسلام و ترتیب خلافت، اس میں دو رسالے مجلد ہیں - ایک ابو العلا احراری کی مراتب فنا اور دوسری شیخ منعم کی کتاب الہامات منعمی ہے۔ اس کا نمبر ۳۳۵۱-۵۲ ہے۔ وصایا شیخ الاسلام و ترتیب خلافت نام کی کوئی کتاب نہیں ہے، بلکہ آخر میں ایک صفحہ پر شیخ رکن الدین عشق کی وصیت ہے اور دوسرے صفحہ پر ان کے خلفا کے نام درج ہیں۔ غالباً اسی کو دیکھ کر فہرست ساز کو غلط فہمی ہو گئی۔

(۱۴) - صفحہ ۲۴۰ - کتاب نمبر ۲۶۵۰/۱، نام کتاب ترجمہ منظوم سر الشہادتین، مگر یہ منظوم ترجمہ اردو میں ہے۔

(۱۵) - صفحہ ۲۴۱ - کتاب نمبر ۳۷۱۶/۴، ایک بلا عنوان رسالہ ہے۔ کیفیت کے خانے میں ناقص الآخر لکھا ہوا ہے - حالانکہ رسالہ پورے طور پر درست ہے۔ اسی نمبر پر ایک اور رسالہ ہے جس کا نمبر ۳۷۱۶/۷ ہے یہ رسالہ مراقبہ پر ہے۔ مگر کیفیت کے خانے میں طریقۂ قادریہ لکھا ہوا ہے، حالانکہ رسالے پر کچھ ایسا لکھا ہوا نہیں ہے اور نہ ہی مضامین مندرجہ سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ یہ رسالہ قادریہ طریقہ کی تعلیمات پر مبنی ہے۔

(۱۶) - صفحہ ۲۴۱ - کتاب نمبر ۳۷۶۷/۵ - یہ رسالہ بلا عنوان ہے اور تصوف کی فہرست میں شامل ہے، مگر مضامین مندرجہ سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ رسالہ حج کے ارکان پر ہے۔

(۱۷) - صفحہ ۲۴۱ - کتاب نمبر ۲۴۷۸/۱۵، نام کتاب رسالہ ارواح العارفین۔ مگر مخطوط یہ نام ہی نہیں رکھتا، بلکہ یہ نزہتہ الارواح کا مخطوط ہے۔

(۱۸) - صفحہ ۲۴۱ - کتاب نمبر ۲۹۵۴/۲، نام کتاب رسالہ در تصوف، دراصل یہ ۴۰ احادیث کا مجموعہ ہے اور تصوف پر کچھ بھی نہیں ہے اور اس کا نام چہل حدیث ہے۔

(۱۹) - صفحہ ۲۴۳ - کتاب نمبر ۲۵۹۹/۱، نام کتاب کاشف اسرار و دقائق، اس کتاب کی سنہ کتابت ۱۲ویں صدی درج ہے، حالانکہ مخطوط پر ۱۰۹۵ھ دیا ہوا ہے۔

(۲۰) - صفحہ ۲۴۴ - کتاب نمبر ۳۸۴۱، نام کتاب مناقب غوثیہ، اس کتاب کے ساتھ خواجہ معین الدین چشتی کے حالات میں ایک کتابچہ بھی ہے، مصنف کا نام محمد صادق ہے۔ فہرست ساز نے اس رسالے کا ذکر نہیں کیا ہے۔

# مسامحات مفتاح الکنوز جلد سوم

(۱) صفحہ ۱۵۰، سلسلہ وار نمبر ۳۶۲۰: کتاب کا نام "الجزء القدیم" نہیں، "شرح مسلّم العلوم" ہے۔ شارح کا نام "حمداللہ بن شکراللہ السندیلوی" ہے۔ اوراق کی تعداد ۱۰۰ نہیں ۹۵ ہے۔

(۲) صفحہ ۱۵۰، سلسلہ وار نمبر ۳۶۲۱: کتاب نمبر ۳۵۸۵ نہیں ۳۶۸۵ ہے۔ اسی کتاب کی مہر میں بھی ۳۶۸۵ بنایا گیا ہے۔

(۳) صفحہ ۱۵۱: سلسلہ وار نمبر ۳۶۲۲: کتاب کا نام "ایساغوجی" نہیں، "شرح ایساغوجی (میر ایساغوجی)" ہے۔ شارح کا نام "میر السید الشریف الجرجانی" ہے۔

(۴) صفحہ ۱۵۱، سلسلہ وار نمبر ۳۶۲۳: کتاب کا نام "تفسیر المعقول" نہیں، "تقریر المعقول فی بیان الحاصل والمحصول" ہے۔ یہ رسالہ مولانا عبدالرحمٰن الجامی (م ۸۹۸ھ = ۱۴۹۲ء) کی شرح الکافیہ موسومہ الفوائد الضیائیہ (شرح جامی) کی معرکۃ الآرا بحث "الحاصل والمحصول" کی توضیح و تشریح پر مشتمل ہے۔ اس رسالہ کا تعلق منطق سے نہیں ہے بلکہ نحو سے ہے۔

(۵) صفحہ ۱۵۱، سلسلہ وار نمبر ۳۶۲۵: کتاب کا پورا نام یہ ہونا چاہیے "الحاشیۃ المنبهیۃ علی بدیع المیزان"۔ محشی کا نام "عبداللہ بن الہداد العثمانی التلنبی" ہے۔

(۶) صفحہ ۱۵۱: سلسلہ وار نمبر ۳۶۲۶: "محمد احسن البہاری" کاتب کا نام نہیں ہے۔ مصحح کا نام ہے۔ ۱۲۶۰ھ سن کتابت نہیں، سن تصحیح ہے۔

(۷) صفحہ ۱۵۲، سلسلہ وار نمبر ۳۶۲۷: کتابت خط نسخ میں نہیں، نستعلیق میں ہے۔

(۸) صفحہ ۱۵۲، سلسلہ وار نمبر ۳۶۲۸: کتاب نمبر ۳۹۰۶/۱۳ کا نام "الرسالۃ فی المنطق" نہیں "الحاشیہ علی الرسالۃ القطبیہ" ہونا چاہیے۔

(۹) صفحہ ۱۵۳: سلسلہ وار نمبر ۳۶۲۹: خط نسخ نہیں نستعلیق ہے۔

(۱۰) صفحہ ۱۵۳، کتاب نمبر ۳۹۰۸/۳ "الرسالۃ الرشیدیۃ" نہیں "الآداب الشریفیہ" ہے۔ مصنف کا نام مولانا عبدالرشید کے بجائے السید الشریف الجرجانی ہونا چاہیے۔ خط نسخ ہے۔

(۱۱) صفحہ ۱۵۳، کتاب نمبر ۳۹۰۸/۵: کتاب کا نام "الآداب الرشیدیہ شرح الشریفیہ" ہونا چاہیے اور مصنف کا نام مولانا عبدالرشید الجونپوری۔ کتابت نستعلیق معمولی۔ کاتب کا نام ابن عبدالمقتدر کے بجائے اللہ داد ابن شیخ۔

عبدالمقتدر ہونا چاہیے۔

(۱۲) — صفحہ ۱۵۵، کتاب نمبر ۳۶۷، کتاب کا نام اس طرح ہونا چاہیے: "الحاشیۃ علی حاشیۃ میر زاہد علی ملا جلال" مصنف کے خانہ میں محشی کا نام یہ ہونا چاہیے: ملا مبین لکھنوی۔

(۱۳) — صفحہ ۱۵۶، کتاب نمبر ۳۳۰۴۔ کتاب کا نام: "الحاشیۃ علی شرح الشمسیۃ" (میر قطبی) ہونا چاہیے۔ مصنف کے خانہ میں محشی کا نام "السید الشریف الجرجانی" ہونا چاہیے۔

(۱۴) — صفحہ ۱۵۶، کتاب نمبر ۳۳۵۱/۲ کا صحیح نمبر یہ ہے: ۳۳۵۱/۲

(۱۵) — صفحہ ۱۵۷، کتاب نمبر ۳۹۱۴ پر کتاب کا نام "الرسالۃ فی العلم المنطق" کی جگہ "الحاشیۃ علی شرح الشمسیۃ (میر قطبی)" ہونا چاہیے، اوراق ۱۱۰ ہیں۔

(۱۶) — صفحہ ۱۵۷، کتاب نمبر ۳۹۱۵ پر "الرسالۃ فی العلم الکلام" نہیں "الرسالۃ فی علم الکلام" صحیح ہے۔ فن عقائد نہیں، مناظرہ ہے۔

(۱۷) — صفحہ ۱۶۰، کتاب نمبر ۳۸۷۷ کا موضوع منطق نہیں، فلسفہ ہے۔

(۱۸) — صفحہ ۱۶۰، کتاب نمبر ۳۸۷۸ کا صحیح نام یہ ہے: "الرسالۃ فی الوجع من امراض المعدۃ۔

(۱۹) — صفحہ ۱۶۲، کتاب نمبر ۸۸۵۶ غلط ہے، ۱۸۵۶ ہونا چاہیے۔

(۲۰) — صفحہ ۱۶۲، کتاب نمبر ۴۰۷۳ پر دو کتابیں حسب تفصیل ذیل ہیں: (فہرست میں صرف سلم درج ہے)

(۱) رسالۃ فی علم الوقف والوصل۔ ۳، ۱۱، ۱۳ ادویہ صدی) ״ تجوید } بیاض

(۲) سلم العلوم، از محب اللہ البہاری ۱، ۷ ایضاً نسخ منطق علی حالہ

(۲۱) — صفحہ ۱۶۲، کتاب نمبر ۴۰۶۳، "شرح سلم العلوم" نام ہے (اجزاء العلوم غلط)

(۲۲) — صفحہ ۱۶۲، کتاب نمبر ۳۸۰۱، شارح کا نام "عبداللہ بن الحسین الیزدی" ہے۔ اضافہ کر لیجیے۔

(۲۳) — صفحہ ۱۶۲، کتاب نمبر ۳۹۶۰، شارح کا نام "جلال الدین الدوانی" ہے، مصنف کا نہیں۔

(۲۴) — صفحہ ۱۶۲، کتاب نمبر ۳۱۵۳/۱، شارح کا نام ״ ״ ״ ״

(۲۵) — صفحہ ۱۶۳، کتاب نمبر ۳۴۳۷/۱ اوراق کی تعداد ۳۳ نہیں ۴۲ ہے۔

(۲۶) — صفحہ ۱۶۳، کتاب نمبر ۴۰۴۵۔ اوراق کی تعداد ۷۰ نہیں ۶۶ ہے، مخطوط ناقص الآخر ہے۔

(۲۷) — صفحہ ۱۶۶، کتاب نمبر ۳۵۲۴، کتاب کا نام "کتاب البرہان" ہے۔ اوراق ۱۱۷-۱۰ (شرح غلط ہے)

(۲۸) — صفحہ ۱۶۶، کتاب نمبر ۳۱۵۰، "لوامع الاسرار فی شرح مطالع الانوار" کتاب کا نام ہے، شارح قطب الدین الرازی۔

(۲۹) — صفحہ ۱۶۶، کتاب نمبر ۴۰۶۷ پر کتاب کا نام یہ ہے: شرح السلم وحاشیہ التعلیقات المنہیہ۔

(۳۰) — صفحہ ۱۶۶، کتاب نمبر ۳۲۹۵، موضوع منطق نہیں، حکمت ہے۔

مراسلات

جناب عبدالشاہد خاں شروانی*
مولانا آزاد لائبریری، علیگڑھ

# خدا بخش لائبریری جرنل، شمارہ ۳۰ کے بارے میں

عزیز محترم ! سلام مسنون

جرنل ۳۰ پڑھ لیا ہے۔ اگر کنز التواریخ کے سبھی مواد تاریخ آجاتے تو بہتر ہوتا۔

سلمان ساوجی کی غزلیات پر پروفیسر امیر حسن عابدی کا تعاقب آپ کی لیاقت، محنت اور دیدہ ریزی کا قابل تحسین نمونہ ہے۔ عابدی صاحب سے میری شناسائی ۱۹۴۵ء سے ہے، جسے وہ نباہتے رہے ہیں۔

مسامحات مرآۃ العلوم جلد سوم کی تنقیح بلاشبہ پروفیسر شاہ عطاء الرحمٰن صاحب جیسے پختہ کار فاضل ہی کا حصہ ہوسکتی تھی۔ اس میں آپ کی دیدہ وری اور مردم شناسی کا بھی دخل ہے۔ صرف دو مقامات ایسے نظر آئے جس میں فہرست نگار کی غلطی نادانستہ تسلیم کی جاسکتی ہے۔ یہ دونوں مقام ص۱۰۳ پر ہیں۔ دیوان میلی کا سنہ کتابت ۱۲۱۲ کے بجائے ۲۱۱۲، اور دیوان نظیری کا کتاب نمبر ۲۵۶۱ کے بجائے ۲۵۱۶۔ ۱۲ کا ۲۱، اور ۶۱ کا ۱۶، اُلٹ پھیر ہوجانا قابل لحاظ تو ہے، قابل تعزیر نہیں۔

دساتیر، پر قاضی صاحب کا محققانہ مضمون فاضل مضمون نگار کی بیش بہا تحقیقات میں مزید اضافہ ہے۔

'کنز التواریخ' کو تو میں نے بالاستیعاب نہیں پڑھا اور ضرورت بھی نہ تھی۔ یہ دیکھ کر تعجب ہوا کہ شاہ صاحبان دہلی اور اکابر فرنگی محل کے تاریخی مواد بھی نہیں ہیں۔ خیر یہ تو تاریخ نگار کی پیدائش سے پہلے کے حوادث ہیں۔ معاصرین میں مشہور شخصیت مفتی صدر الدین آزردہ، متوفی ۱۲۸۵ھ رفیق غالب و فضل حق خیرآبادی بھی غائب ہیں، جن کی تاریخ ولادت 'چراغ' ۱۲۰۴ھ اور تاریخ وفات 'چراغ دوجہان بود' ۱۲۸۵ھ ہے۔ یہ حسن اتفاق دیکھئے کہ غالب و علامہ فضل حق خیرآبادی کی تاریخ ولادت ۱۲۱۲ھ ہے، اور غالب و مفتی آزردہ کی تاریخ وفات ۱۲۸۵ھ ہے۔ یہ تینوں رفقا اقانیم ثلثہ یا ابعاد ثلثہ بنے رہے۔ جرنل کی کتابت و طباعت قابل قدر اور کاغذ بہتر ہے۔ ۱۱۲ صفحات میں املا اور کتابت کی غلطیاں نہ ہونے کے برابر ہیں۔

جرنل ۳۱ پڑھنے کے بعد تبصرہ کروں گا ـــــــ چند غلطیوں کا نقشہ دے رہا ہوں، تاکہ آپ یہ اندازہ کرسکیں کہ میں نے جرنل دلچسپی سے پڑھا ہے۔

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۸۱ | ۱ | آردند | آوردند | ۸۹ | ۱۱ | مبادیات[۲] | مبادی | ۹۸ | ۷ | قرالسعدین | قران السعدین |
| ۸۴ | ۱۲ | ازجوچار | ؟ | ۹۰ | ۱ | " | " | ۱۰۶ | ۲۳ | معجزات[۳] | کرامات |
| ۸۸ | ۱۳ | مبادیات[۱] | مبادی | ۹۱ | ۳ | الادہان | الاذہان | ۱۱۰ | ۱۰ | ۸۳۲ھ | ۸۲۳ھ |

[۱] یہ جمع الجمع غلط العوام ہے۔ [۲] ایضاً [۳] غیر نبی کے لئے یہ اصطلاح صحیح نہیں۔ * ۸ فروری ۱۹۸۴ء کو آپ کا انتقال ہوگیا۔

۸۳/۱۲/۴ ●●

مراسلات
شیخ محمد عوانه
شارع المطار
مدینہ منورہ

# صحیح الآثار

(مختصر لشرح معانی الآثار للطحاوی)

سعادۃ مدیر مکتبہ خدابخش ! السلام علیکم

... کما اعلمکم انہ (صحیح الآثار) انما هو مختصر لشرح معانی الآثار للطحاوی، ولیس کتابا مستقلا للطحاوی، کما هو مفاد الفهرسة التی عندکم، فیحسن تصحیح ذالك فی الفهرس، لئلا یقع القراء فی الاشتباہ۔

۸/۳/۸۴

## ترجمہ

"جیسا کہ میں آپ کے علم میں یہ بات لا چکا ہوں، یہ (صحیح الآثار) طحاوی کی 'معانی الآثار' کی ایک مختصر شرح ہے نہ کہ طحاوی کی کوئی مستقل کتاب جیسا کہ آپ کے یہاں کی ہینڈ لسٹ میں درج ہے۔ لہٰذا بہتر ہوگا کہ ہینڈ لسٹ میں اس کی تصحیح کر دی جائے تاکہ پڑھنے والوں کو کوئی اشتباہ نہ ہو۔"

••

---

۱۔ مخطوطہ خدابخش نمبر ۵۳۸

# بیان ملکیت سہ ماہی خدا بخش لائبریری جرنل، اور دیگر تفصیلات

## مطابق فارم نمبر ۴، قاعدہ نمبر ۸

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ مقام اشاعت | : | خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، پٹنہ |
| ۲۔ وقفہ اشاعت | : | سہ ماہی |
| ۳-۴۔ پرنٹر و پبلشر کا نام | : | محبوب حسین |
| قومیت | : | ہندستانی |
| پتا | : | رمنا روڈ، پٹنہ ۴ |
| ۵۔ ایڈیٹر کا نام | : | عابد رضا بیدار |
| قومیت | : | ہندستانی |
| پتا | : | ڈائرکٹر خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، پٹنہ ۴ |
| ۶۔ ملکیت | : | خدا بخش لائبریری، پٹنہ |

میں محبوب حسین اعلان کرتا ہوں کہ مندرجۂ بالا تفصیلات میرے علم و یقین کے مطابق درست ہیں۔

دستخط پبلشر : محبوب حسین

۲۸ فروری ۱۹۸۴ء

